


# PRACTICE OF PROVED MEDICINES IN HOMOEOPATHIC THERAPEUTICS

از

ڈاکٹر سیّد عبدالقیوم
ملیح آبادی





بی جین پبلشرز پرائیویٹ لمیٹڈ




# PRACTICE OF PROVED MEDICINES IN HOMOEOPATHIC THERAPEUTICS

از

ڈاکٹر سیّد عبدالقیوم
ملیح آبادی



بی جین پبلشرز پرائیویٹ لمیٹڈ

Price Rs. 75.00

First Edition : 1994

Reprint Edition : 1996, 1998, 2001



*Published by:*

**B. Jain Publishers (P) Ltd.**

1921, Street No. 10th Chuna Mandi,
Paharganj, New Delhi-110055 (INDIA)

*Printed in India by:*

**Unisons Techno Financial Consultants (P) Ltd.**

522, FIE, Patpar Ganj, Delhi- 110 092.

***BOOK CODE B-3981***

# انتساب

میں اپنی اس ناچیز طبیؔ کاوش کو بہ ہزار عقیدت حضور محبوب
فخر العارفین حضرت مولانا و مرشدنا سیّد سکندر شاہ قدس سرہٗ کے نام
نامی و اسم گرامی پر معنون کرتا ہوں، جن کی شفقت بے پایاں نے زندگی کے
ہر مرحلہ پر میری دست گیری فرمائی اور یقیناً یہ کاوش بھی حضور ہی کی توجہ
خاص کا نتیجہ ہے ۔

اس التجا کے ساتھ

شدہ ام خراب و بدنام و ہنوز امیدوارم
کہ زبد خلاص یابم بہ دعائے نیک نامے

کفش بردار
ڈاکٹر سید عبدالقیوم
ملیح آبادی

# مجمل فہرست مضامین

# فہرست مضامین

# دیباچہ

الحمدللہ علی احسانہٗ۔ میں اپنے تمام مخلصین اور ہم پیشہ احباب کا انتہائی شکر گزار ہوں کہ انہوں نے امید سے زیادہ میری حوصلہ افزائی اور اس کتاب کی قدر دانی فرمائی۔ اور ان اصحاب کا خصوصیت کے ساتھ شکریہ ادا کرتا ہوں جنھوں نے اپنے زریں تبصروں سے نوازا۔ ارادہ تھا کہ یہ تمام قیمتی تبصرے اس کتاب کی جزو کی حیثیت سے شائع کر دیئے جائیں۔ مگر ضخامت کا خوف مانع ہوا۔ ورنہ وہ تو اس قدر زیادہ تعداد میں ہیں کہ ان کی ایک علیحدہ کتاب تیار ہو سکتی ہے۔

اس ایڈیشن کی تیاری میں پوری کتاب پر ازسرِ نو نظر کی گئی ہے، بہت سے مفید اور قیمتی اضافے کئے گئے ہیں۔ بعض مقامات پر جو تشنگی محسوس ہوتی تھی وہ بھی رفع کر دی گئی ہے اور دو تین نہایت ضروری نقشوں کا بھی اضافہ کیا گیا ہے اور اس طرح اب یہ ایک مکمل ترین کتاب کی صورت میں پیشِ خدمت ہے۔

اللہ کے فضل سے مجھ کو پوری امید ہے کہ انشاءاللہ اب یہ کتاب پہلے سے زیادہ نفع بخش ثابت ہوگی اور آپ اس کو اتنا ہی زیادہ پسند فرمائیں گے۔

مخلص

سید عبدالقیوم ملیح آبادی

# عرض مؤلف

## :- بسلسلہ طبع اول :-

انسان نے اپنی تکلیفات کے اظہار کے لئے جن الفاظ کو وضع کیا ہے ان ہی الفاظ کو ہم "مرض" کے نام سے موسوم کرتے ہیں اور مرض کی تشریح و تفصیل کو کہا جاتا ہے "علامات"۔ مثلاً کوئی شخص کہتا ہے کہ "میرے سر میں درد ہے"۔ داہنی طرف زیادہ ہوتا ہے، صبح سے دوپہر تک تکلیف بڑھتی ہے، پیاس بھی ہے اور ٹھنڈک سے سکون ملتا ہے وغیرہ وغیرہ، تو مریض کا پہلا جملہ کہ "میرے سر میں درد ہے" یہ تو ہوا مرض کا نام۔ یعنی "دردِ سر" اور بعد میں مریض نے جو تفصیل بتائی ہے اس کا نام ہے "علامات"۔ ہومیوپیتھی معالجہ میں ان ہی علامات پر زیادہ زور دیا جاتا ہے اور یعنی تکلیف کے نام کو کوئی زیادہ اہمیت نہیں دی جاتی۔ یہی وجہ ہے کہ ہومیوپیتھک معالجات کی کتابوں میں سرخیاں تو امراض کے نام ہی کی قائم کی جاتی ہیں، مگر دواؤں کا اندراج محض علامات کے مطابق ہوتا ہے۔ خواہ ان کا مرض سے کوئی تعلق ہو یا نہ ہو۔

بہر حال ہومیوپیتھی میں یوں تو معالجات کے سلسلے میں بے شمار کتابیں لکھی جا چکی ہیں۔ ہر کتاب کا اسلوب بیان اور طرز تحریر جداگانہ ہے، کچھ مبسوط کتابیں ہیں اور کچھ مختصر، لیکن ہر مؤلف نے اس بات کی پوری کوشش کی ہے کہ اس کی تالیف ہر طریقہ پر مکمل ہو اور اس سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھایا جاسکے چنانچہ کچھ ان ہی توقعات و جذبات کو لئے ہوئے میں نے بھی یہ چند سطور پیش

کرنے کی کوشش کی ہے مگر بالکل نئے ڈھنگ سے اور روش عام سے قطعی علیحدہ رہ کر۔

وہ یوں کہ اب تک جتنی بھی کتابیں شائع ہوئیں ہیں وہ تمام کی تمام یا تو غیر ممالک کے مصنفین کی کتابوں کے ترجمے ہیں یا ان کے اقتباسات مؤلف کے یا تو ذاتی تجربات کچھ تھے ہی نہیں، یا تھے بھی تو اس نے اپنی کتاب میں اندراج کی کسی خاص بنا پر ضرورت نہیں سمجھی۔

مگر زیر نظر کتاب محض میرے ۳۰ سالہ تجربات پر مبنی ہے۔ اس میں میں نے وہی لکھا ہے جو مجھ کو پیش آیا، یا جس کا مجھ کو بار بار تجربہ ہوا ہے اور جن نسخوں کو میں اب تک اپنا معمول بنائے ہوئے ہوں، میری اس بات کا شاید مشکل سے لوگوں کو یقین آئے لیکن اس کا اندازہ تو اسی وقت ہو سکے گا جب ڈاکٹر صاحبان میرے مشوروں کو اپنے تجربات کی روشنی میں لاکر کامیابی اور سرخروئی حاصل کریں گے۔

اس کتاب میں امراض کا ذکر نہایت سادہ طریقہ پر کیا گیا ہے، ان کے نام وہی لکھے گئے ہیں جو عام طور پر مشہور ہیں، اور امراض کی تشریح محض اس لئے نہیں کی گئی کہ یہ مختصر سا رسالہ اس بار کا متحمل نہ ہو سکے البتہ ایک آدھ جگہ مختصر سے اشارے ضرور کر دیئے ہیں۔ اور چوں کہ کتاب کو بیجا طول دینا مقصود نہیں، اس لئے زیادہ تر ان ہی امراض سے بحث کی گئی ہے جن سے عوام اچھی طرح واقف ہیں، اور جو آئے دن انکی پریشانی کا سبب بنے رہتے ہیں۔

اسی طرح دوا کی علامات کے بیان میں بھی قدرے اختصار سے کام لیا ہے یعنی ان ہی مخصوص ترین علامات کا ذکر کیا ہے جو پوری دوا یا پورے مرض پر حاوی ہوں چنانچہ آپ غور کریں گے کہ مرض کے سلسلے میں دواؤں کی علامات بیان کرتے وقت جو ایک

چھوٹا سا جملہ لکھ دیا گیا۔ ہے وہی چھوٹا سا جملہ دوا کی بے شمار علامات کو اپنے دامن میں جگہ دیئے ہوئے ہے، میں سمجھتا ہوں کہ یہ جامعیت اور اختصار اس کتاب سے فائدہ اٹھانے والوں کے لئے بہت سی آسانیاں فراہم کر دے گا، اور اس طرح اس کتاب کو ریپرٹری کے طور پر بھی کام میں لایا جا سکتا ہے۔

علامات کے لحاظ سے ہر مرض کی یوں تو بہت سی دوائیں ہوتی ہیں اور پھر ہر اہم علامت کی تبدیلی پر یا کسی غیر معمولی علامت کی موجودگی یا پیدا ہو جانے پر دوا بھی تبدیل ہو جاتی ہے۔ اس لئے اگر مرض کے سلسلے کی تمام علامات ممکنہ کا احاطہ کیا جاتا تو یہ ایک اچھی خاصی ضخیم کتاب ہو جاتی، اس لئے یہاں وہی دوائیں لکھی گئی ہیں جنکی بالعموم ضرورت ہوا کرتی ہے۔

مجھ کو یقین ہے کہ اگر میری مطبوعات میں سے "افادات ہومیوپیتھی" اور یہ کتاب کسی ہومیوپیتھ ڈاکٹر کے زیر مطالعہ رہے تو اس کو کبھی ناکامیابی کا منہ نہ دیکھنا پڑے گا۔ اور نہ ان کو اپنی پریکٹس کے زمانہ میں کسی تیسری کتاب کی ضرورت ہو گی۔ یہ کتابیں نہ صرف معالجے کے لئے دلچسپ انکشافات کا باعث ہوں گی بلکہ ڈاکٹر صاحبان کے علم و کمال میں اضافہ کے ساتھ ساتھ دولت و شہرت کے حصول کا کامیاب ذریعہ بھی ثابت ہوں گی۔

آخر میں میں ہومیوپیتھی سے متعلق ان بنیادی اور اہم امور کا تذکرہ کر دینا ضروری سمجھتا ہوں کہ جو ہر ڈاکٹر کے لئے اکثر پریشانی کا باعث بن جاتے ہیں اور جن سے بے اعتنائی مریض کو تختہ مشق بنا ڈالتی ہے۔

—⁘—

# دواکا انتخاب

معالجات کے سلسلے میں طبیب کے لئے سب سے پہلا مرحلہ دوا کا انتخاب ہے۔ یہ مرحلہ بظاہر نہایت دشوار گزار معلوم ہوتا ہے لیکن اس کی آسان ترین صورت یہ ہے (جیسا کہ ڈاکٹر ہنسی مین کا مشورہ ہے) کہ انتخاب دوا کا انحصار مریض کی مجموعی علامات پر ہونا چاہیئے۔ وہ علامات (شکایات) جو مریض خود بیان کرے، اس لئے کہ یہی علامات اندرونی و بیرونی تکلیفات کا عکس ہوتی ہیں اور انہی سے افعال اعضاء میں اختلال اور اعتدال صحت سے انحراف کا صحیح اندازہ لگایا جاسکتا ہے جیسا کہ میں نے شروع میں عرض کیا ہے کہ انہی علامات کے مجموعے کا نام مرض رکھ دیا گیا ہے۔ مریض اپنی جو بھی شکایات (علامات) بیان کر رہا ہے اس پر اچھی طرح توجہ اور اس کے ایک ایک لفظ پر غور کی ضرورت ہوتی ہے لیکن مریض کو اپنی شکایت بیان کرنے کا پورا موقع ملنا چاہیئے۔ اگر اس کی بیان کردہ علامات سے کوئی دوا آپ کے ذہن میں آتی ہے تو اس کی تصدیق کے لئے مریض سے کچھ اور سوالات بھی کر لیجئے اور اس کا جسمانی معائنہ بھی کیجئے۔

اور اگر اس کی بیان کردہ علامات سے کوئی دوا ذہن میں نہیں آرہی ہے تو مریض سے درخواست کیجئے کہ وہ اپنے حالات و کیفیات پر پھر غور کرے اور مزید کچھ بتائے۔ اگر اس سے مطلب برآری ہو جائے تو خیر، ورنہ ضروری ہے کہ مریض

کی مزاجی حالت، جسم کی اندرونی و بیرونی کیفیات، جذبات، مجلسی حالات، مشاغل مرض کی کمی و بیشی کی حالتیں، عادات، اسباب مرض، اوقات راحت و تکلیف وغیرہ وغیرہ کے متعلق مریض سے بہ آسانی معلومات حاصل کیجئے اور پچاسوں رطب و یابس علامات میں سے چند اہم اور مرض و مریض کے مناسب حال علامات کا انتخاب کر کے کوئی صحیح دوا تجویز کرنے کی کوشش کیجئے۔ اگر ابتدا ہی میں تھوڑی محنت کر کے صحیح دوا کا انتخاب کر لیا گیا تو پھر یہی ایک دوا ازالۂ مرض کے لئے کافی ہوگی اور آپ آئندہ کے لئے دردسری سے بچ جائیں گے۔ یہ اور بات ہے کہ دوا کی طاقتوں میں کچھ ردوبدل کرنا پڑے۔

اس قسم کی مشکلات عموماً کہنہ اور پیچیدہ امراض میں ہوتی ہیں ورنہ حاد امراض اور موسمی شکایات میں اس قسم کی کوئی دشواری نہیں پیش آتی۔

کہنہ اور مزمن امراض میں اور خاص کر وہ مریض جو ایلوپیتھی علاج سے مایوس ہو کر آتے ہیں، ان کے اندر غلط دواؤں کے استعمال سے اس قدر پیچیدگیاں پیدا ہو جاتی ہیں کہ مرض کی صحیح علامات اور غلط دواؤں سے پیدا شدہ علامات میں امتیاز دشوار ہو جاتا ہے، ایسی حالت میں نہایت غور و فکر کی ضرورت ہوتی ہے اور بہت سنبھل کر نسخہ تجویز کرنا پڑتا ہے۔ ایسے مریضوں کا علاج شروع کرنے سے پہلے ضروری ہے کہ مریض کو چند خوراکیں ایسی دوا کی دیدی جائیں جس سے سابقہ غلط دواؤں کا اثر زائل ہو جائے اور طبیعت صحیح دوا کے اثر کو قبول کرنے پر مستعد ہو جائے۔

علامات حاصل کرنے کے سلسلے میں اس کا لحاظ ضروری ہے کہ مریض سے حالات معلوم کرتے وقت محض مرض ہی کی علامات لینا کافی نہیں ہوا کرتا، بلکہ مریض کی نہایت مخصوص علامات کا حاصل کرنا بھی ضروری ہوتا ہے اور یہی خاص

علامات ہیں جن کو امتیازی علامات یا انفرادی علامات کہا جاتا ہے اور انہی امتیازی علامات پر صحیح نسخے کا دارومدار ہوتا ہے۔ مثال کے طور نمونیہ کو لیجیئے اس میں عام طور پر کھانسی، سینہ بلغم سے بھرا ہوا، دقت تنفس اور سینہ میں درد وغیرہ ہوتا ہے ظاہر ہے کہ یہ سب مرض کی علامات ہیں اور محض انہی علامات پر نسخہ تجویز نہیں کیا جاسکتا۔ لیکن اگر مریض سے آپ نے یہ معلوم کر لیا کہ "بائیں جانب لیٹنے میں تکلیف ہوتی ہے اور ٹھنڈک سے سکون" ملتا ہے، ان دو علامتوں کا اگرچہ مرض سے کوئی تعلق نہیں ہے لیکن یہی مریض کی خصوصی علامات ہیں اور انہی خصوصی یعنی امتیازی علامات کی بنا پر پلساٹیلا کی چند خوراکیں آپ کے مریض کو مکمل شفا دینے کے لئے کافی ہوں گی۔

یہ بھی خیال رہے کہ مریض بار بار سوالات کرنے سے گھبرانے یا اکتانے نہ پائے۔ اور اگر ذرا بھی اس کا احساس ہو کہ مریض گھبرانے سا لگا ہے تو فوراً اپنی جرح روک دیجیے اور اس کو کسی آئندہ وقت کے لئے اُٹھار کھیئے، ورنہ آپ کے اخلاق کی خوبی تو یہ ہونی چاہیئے کہ مریض پہلی مرتبہ ہی مطب میں آ کر آپ کا اتنا گرویدہ ہو جائے کہ اپنے اندرونی و بیرونی حالات اور دلی کیفیات کے اظہار پر خود ہی تیار ہو جائے۔

## طاقت کا مسئلہ

انتخاب دوا کے بعد دوسری چیز دوا کی طاقت کا مسئلہ ہے اور یہ مسئلہ نہایت پیچیدہ اور اختلافات سے پر ہے، چونکہ ہر ڈاکٹر کے اپنے ذاتی تجربات ہوئے ہیں۔ اس لئے وہ انہیں کی روشنی میں اپنا لائحہ عمل مقرر کرتا ہے اور اس معاملہ میں دوسروں کے تجربات سے فائدہ اٹھانا نہیں چاہتا، بس اسی بنائے اختلاف سمجھیئے۔ اور اسی وجہ

سے اس کا کوئی قاعدہ کلیہ مقرر نہیں کیا جا سکتا۔

بہت سے ڈاکٹر چھوٹی طاقتوں کے گرویدہ ہوتے ہیں اور ان ہی سے اپنے مریضوں کو شفا دینے میں کامیاب ہوتے ہیں۔

بعض اصحاب درمیانی طاقتوں کو بہتر سمجھتے ہیں، ان کا خیال ہے کہ درمیانی طاقتیں چھوٹی طاقتوں کی طرح نہ تو مرض میں پیچیدگی پیدا کرتی ہیں اور نہ بڑی طاقتوں کی طرح مرض کو ابھارتی ہیں بلکہ نہایت سلامت روی کے ساتھ کام کرتی ہیں۔

اسی طرح بعض ڈاکٹر صاحبان صرف اونچی ہی طاقتیں استعمال کرتے ہیں، چھوٹی طاقتوں کا استعمال ان کے نزدیک معیوب ہے۔ میں نے تو یہاں تک دیکھا ہے کہ بعض ڈاکٹر صاحبان ہزار نمبر کی دوا کی روزانہ تین چار خوراکیں بلا تکلف استعمال کراتے رہتے ہیں۔ پھر اگر دوا نے پہلے ہی دن فائدہ نہیں کیا تو دوسرے دن دوسری ایک نمبر کی دوا، اور تیسرے دن تیسری ایک ہزار نمبر کی دوا۔ بہر حال یہ ان کا عمل ہے اور ان کے نزدیک بہتر، لیکن اصولاً آپ کیلئے یہ ضروری ہے کہ آپ یہ معلوم کریں کہ دوا کی بہترین طاقت کون سی ہے اور وہ عضو ماؤف پر کتنا اثر کر سکتی ہے۔

میں نے جو طاقتیں اس کتاب میں درج کی ہیں ان میں زیادہ تر وہی ہیں جن کا مجھ کو بار بار تجربہ ہو چکا ہے۔ اور میرے خیال میں ان طاقتوں کے استعمال سے کسی نقصان یا خطرے کا اندیشہ نہیں، پھر بھی اگر کسی صاحب کا تجربہ ان طاقتوں کے علاوہ کسی اور اونچی یا نیچی طاقتوں پر ہو تو ان کو اختیار ہے کہ جس طاقت کی دوا چاہیں استعمال کرائیں، لیکن اس سلسلہ میں مندرجہ ذیل باتوں کا خیال رکھنا ضروری ہے۔

اول تو یہ ہے کہ بعض امراض میں دواؤں کی نیچی طاقتیں بہت کم کام دیتی

ہیں، جیسے ملیریا بخار وغیرہ میں ۔۔ ۲ نمبر سے کم طاقت کی کوئی دوا کام نہیں کرتی ۔
دوسرے یہ کہ دیرینہ ، پیچیدہ ، کہنہ ، یا ان امراض میں جہاں جسمانی تبدیلیاں (بیرونی یا اندرونی طور پر) رونما ہو چکی ہیں ، وہاں نیچی طاقتیں ہی زیادہ مناسب ہیں لیکن ان کو بھی جلد جلد نہ دہرائیے ۔

تیسرے یہ کہ دیرینہ جلدی امراض میں اس امر کا لحاظ کرتے ہوئے کہ مرض میں زیادتی نہ پیدا ہونے پائے ۔ ہمیشہ اونچی طاقتیں ہی مفید ہوتی ہیں ۔

ایک بات اور ہے اور وہ یہ کہ ہر دوا کی مختلف طاقتیں ہوتی ہیں ، اور ہر طاقت کے اثرات علیحدہ علیحدہ ہوتے ہیں ، جیسے سلیسیا اور ہیپر سلفر وغیرہ ، یہ دوائیں نچلی طاقت میں پھوڑوں کو پکاتی ہیں اور اونچی طاقت میں مواد کو جذب کر کے پھوڑوں کو مندمل کرتی ہیں ۔ یا لائکوپوڈیم کو لیجئے ، یہ معدہ کے امراض کے لئے بالعموم مفید ہوتی ہے ۔ لیکن اعصابی امراض میں صرف اونچی طاقت ہی سے فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے ۔

اسی طرح بعض دوائیں صرف نیچی طاقت ہی میں مفید ہوتی ہیں اور اونچی طاقتیں محض بیکار جیسے ریسی نس اور گرنڈ یلیا وغیرہ اور بعض دوائیں ایسی ہوتی ہیں جو صرف اونچی طاقت ہی میں استعمال ہوتی ہیں اور ان کے نیچے کی طاقتیں نہ صرف بے کار بلکہ ضرر رساں بھی ، اس قسم کی دوائیں زیادہ گہرا اثر کرنے والی اور عموماً نوسوڈ ہوتی ہیں ، (نوسوڈز ان دواؤں کو کہتے ہیں جو امراض کے زہر سے بنائی جاتی ہیں) ان دواؤں کی معجز نمائی تو صرف اونچی طاقت کے استعمال ہی سے ظاہر ہوتی ہے ۔

بہر صورت دوا کی طاقت تجویز کرنے میں مریض کی طاقت برداشت اور

مرض کی قوت کا بھی لحاظ رکھنا چاہیئے کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ مریض اپنی کمزوری کے باعث آپ کی تجویز کردہ دوا کے اثرات کو برداشت ہی نہ کر سکے، یا طبیعت میں مرض کے مقابلہ کے لئے قوت منعکسہ نہ پیدا ہو سکے، یا پھر دوا مرض پر اثر انداز ہی نہ ہو سکے وغیرہ وغیرہ اور نتیجہ میں آپ اپنی تجویز کردہ دوا سے بدظن ہو جائیں۔

# مریض کو دوا دینا

دوا دینے کے کیا طریقے ہیں اور کیا اصول ہیں، اس کے لئے کوئی ضابطہ مقرر نہیں کیا جا سکتا۔ ہر طبیب اپنی فہم و بصیرت اور ضرورت کے مطابق اپنا کام کرتا ہے۔ البتہ دو ایک باتیں لائق اظہار ہیں۔

دوا کم سے کم مقدار میں استعمال ہونی چاہیئے۔ بلیس نمبر کی چھوٹی گولیاں زیادہ بہتر سمجھی جاتی ہیں۔ چھوٹے بچوں کے لئے ۵ - ۶ گولیاں کافی ہوتی ہیں اور بڑوں کو ۱۰ - ۱۲ گولیوں سے زیادہ کی ضرورت نہیں ہوتی۔

اگر دوا بصورت ٹنکچر دینے کا خیال ہے تو بچوں کو ایک قطرے کی چار خوراکیں سوگر آف ملک یا آب مقطر میں بنا کر دیں، اور بڑوں کو ایک قطرہ میں دو خوراکیں یا زیادہ سے زیادہ ایک قطرہ فی خوراک کافی ہے۔

بچوں کے لئے عام طور پر سفوف یا گولیاں ہی زیادہ مناسب ہیں اور بڑوں کو آب مقطر میں دوا دینا زیادہ بہتر ہوتا ہے۔

بعض معصوم صفت لوگوں کا خیال ہے کہ گولیاں اسی وقت تک موثر ہوتی ہیں جب تک کہ ان میں دوا کی نمی باقی ہے اور خشک ہونے کے بعد ان میں

کوئی اثر باقی نہیں رہتا۔ ایسے اصحاب کے لئے میرے پاس صرف یہی جواب ہے۔

ع :-

ادا شناس نۂ دلبرا خطا اینجاست

اور آپ معلومات کے لئے یہ گزارش ہے کہ اگر دوائیں حفاظت سے رکھی جائیں تو ۱۸-۲۰ سال تک بھی ان کی قوت شفا میں کوئی نقص نہیں آنے پاتا۔

مریض کو سوتے میں یا جگا کر دوا نہیں دی جاتی۔ تاآنکہ ایسی ہی شدید ضرورت یا حالات پیش نہ آجائیں۔

# دوا کا دہرانا

جہاں تک دوا کے دہرانے کا تعلق ہے اس کا فیصلہ بھی ڈاکٹر صاحبان ضرورت اور موقع و محل کے لحاظ سے کریں۔ مجھے اس جگہ صرف اتنا عرض کردینا ہے کہ مرض جس قدر زیادہ تیز اور مہلک ہو اور مریض کی حالت جلد جلد بگڑنے کا اندیشہ ہو وہاں ضروری ہے کہ دوا جلد جلد دی جائے، مثلاً ہیضہ کے کیسوں میں جہاں دو دو اور چار چار منٹ کے بعد دوا دی جاتی ہے اور پہلی یا دوسری خوراک کے اثر کا انتظار کرکے مریض کی زندگی سے کھیلا نہیں جاتا۔

لیکن حاد امراض میں جہاں مرض زیادہ خطرناک اور مہلک نہ ہو وہاں تکلیف کی کمی و زیادتی کے اعتبار سے وقفہ خوراک مقرر کیجئے۔ اسی طرح دیرینہ اور پیچیدہ امراض میں بہتر اصول یہ ہے کہ اونچی دوا کی چند خوراکیں دے کر اس کے اثر کا انتظار کیجئے۔ اور مریض کی حالت کا بغور مطالعہ کرتے رہیئے۔

# دوا کا تبدیل کرنا

اسی طرح دوا کا بار بار تبدیل کرنا بھی کسی طرح مناسب نہیں، دوا کا انتخاب نہایت غور و فکر کے ساتھ ہونا چاہیئے۔ بار بار نسخہ تبدیل کرنے کے یہ معنی ہوں گے کہ ڈاکٹر نے ضروری توجہ سے کام نہیں لیا اور رواداری میں دوا تجویز کر دی۔ البتہ اگر پہلی دوا نے اپنا کام ختم کر لیا ہے یا علامات دوسرا رخ اختیار کر رہی ہیں تو دوسرا نسخہ تجویز کرنا ضروری ہے، ایسی حالت میں عام طور سے دوسری دوا، پہلی دوا کی معاون ہی ہوتی ہے، مگر خیال رہے کہ دوسرا نسخہ تجویز کرنا بھی بڑا اہم کام ہے جس کے لئے کافی غور و فکر کی ضرورت ہوتی ہے۔

کسی مرض میں اگر دوا نے پورا اثر نہیں کیا یا کام کرتے کرتے رک گئی یا دوا کا اثر ہی زائل ہو گیا ہے تو آپ کو غور کرنا ہو گا کہ کہیں ایسا تو نہیں :-

کہ مریض کوئی ایسی چیز کھالی ہو جس سے دوا کا اثر ہی زائل ہو گیا، یا مرض کے مقابلہ میں دوا کمزور تھی، جس کی وجہ سے مرض پر پوری طرح حاوی نہ ہو سکی یا دوا پورے طور پر بالمثل نہ تھی۔

یا صحیح طور پر علامات حاصل نہیں کی گئی تھیں۔

یا مرض نے کوئی دوسری صورت اختیار کر لی۔

یا مریض کے اندر کوئی چھپا ہوا زہریلا مادہ موجود ہے جو دوا کے فعل میں حارج ہوتا ہے وغیرہ وغیرہ، ان تمام حالات میں آپ کو اپنی تجویز، دوا کی طاقت، یا دوا کے انتخاب پر نظر ثانی کرنا ضروری ہو گا۔

پہلے نسخے کے بعد جو دوائیں دی جاتی ہیں ان کا اثر یا کارکردگی کے لحاظ سے چند صورتیں ہوسکتی ہیں :۔

۱۔ یا تو دوسری دوا پہلی دوا کی معاون ہوگی، یعنی پہلی دوا کے فعل کو محض تقویت دے گی اور اپنا کوئی فعل نہ کرے گی۔ جیسے لائیکوپوڈیم کے بعد کاریو ویج ۔

۲۔ یا پہلی دوا کے فعل کو تقویت بھی دے گی اور اپنا کام بھی کرے گی جیسے کونیم کے بعد رسٹاکس ۔

۳۔ یا پہلی دوا کے اثر کو زائل کر کے اس کا بقیہ کام بھی پورا کرے گی اور اپنا فعل علیٰحدہ کرے گی۔ جیسے برایونیا کے بعد رسٹاکس ۔

۴۔ یا پہلی دوا کے اثر کو کلی یا جزوی طور پر زائل کر دے گی جیسے کونیم کے بعد ڈلکامارا۔ ڈلکامارا کونیم کے اثر کو بالکلیہ زائل کر دیتا ہے ۔
یا لائیکوپوڈیم کے بعد نکس وومیکا۔ نکس وومیکا جزوی طور پر لائیکو پوڈیم کے اثر کو زائل کرتا ہے ۔

۵۔ یا پہلی دوا کے بعد دوسری دوا کا استعمال متضاد اثر پیدا کرے گا۔ جیسے ملی فولیم اور کافیا۔ یہ دونوں آپس میں متضاد ہیں اور ایک دوسرے کے قبل یا بعد استعمال نہیں ہوسکتے ۔

۶۔ یا دوسری دوا کا پہلی دوا سے کوئی تعلق نہ ہوگا جیسے لائیکوپوڈیم کے بعد میگنیشیا فاس ۔

غرض کہ ان تمام امور پر غور کرنے کے بعد ہی دوسرا نسخہ تجویز کیا جاسکتا ہے۔

اور ایک وقت ایسا بھی آتا ہے۔ جب کسی معاون دوا کا استعمال ضروری ہو جاتا ہے۔ اور وہ یہ کہ اگر کسی مزمن مرض کے سلسلے میں مریض کو کوئی دوا دیجا چکی ہے اور دوران علاج مریض کسی حادثکلیف میں مبتلا ہو گیا تو اس کے دفعیہ کے لئے ایسی دوا تجویز کرنا چاہیئے جو پہلی دوا کے اثر میں خلل انداز نہ ہو اور اپنا کام بھی پورا کرے۔

مثلاً کسی آتشک کے مریض پر دوران علاج انفلوئنزہ کا حملہ ہوا تو انفلوئنزہ کے لئے ایسی دوا تجویز کی جائے گی جو انفلوئنزہ کو درست بھی کرے اور مریض کو سابقہ مرض کے سلسلے میں جو دوا دی جا چکی ہے اس کا اثر بھی نہ زائل ہونے پائے۔

خیال رہے کہ ہر دیرینہ مرض اپنے اندر کوئی نہ کوئی زہریلا مادہ ضرور رکھتا ہے۔ یا یوں سمجھیئے کہ وہی زہریلا مادہ ہی موجودہ مرض کے نمود کا باعث ہے۔ ایسی حالت میں ضروری ہے کہ اچھی طرح چھان بین کرنے کے بعد یہ معلوم کر لیا جائے کہ وہ مادہ کیا ہو سکتا ہے اور اس کے دفعیہ کے لئے کیا کیا صورتیں اختیار کی جا سکتی ہیں۔ اس لئے کہ جب تک وہ مادہ رفع نہیں ہو جاتا مریض کا صحت پانا مشتبہ ہے۔ ایسی صورت میں مناسب تو یہ ہے کہ اس مادہ کے دفعیہ کے لئے شروع ہی میں دوائیں استعمال کرا دی جائیں، اور اگر بعض حالات میں شروع میں ایسی دوا استعمال نہ ہو سکے تو دوران علاج گاہے گاہے مادۂ مرض کی مناسبت سے دوا ایک خوراکیں ضرور دی جاتی رہیں لیکن ایسی دوا کا انتخاب مریض اور مرض کی نوعیت کے اعتبار ہی سے کرنا ہو گا۔

ہومیوپیتھی کے اندر تین ہی زہریلے مادے ہوتے ہیں، سورا، سفلس،

سائیکوسس۔

اس میں سورا کے دفعیہ کیلئے:۔ سلفر سلفیورک ایسڈ، نائٹرک ایسڈ، گریفائٹس، مزیریم، میورٹیک ایسڈ، سارساپریلا، سیپیا، سلیسیا وغیرہ۔

سفلس کیلئے:۔ مرکیوریس، نائٹرک ایسڈ، آرسینک ہفلینم سنابیرس، اورم میٹ، فائی ٹولکا، کالی کے مرکبات وغیرہ اور

سائیکوسیس کے دفعیہ کے لئے عموماً:۔ تھوجا، میڈورانیم، مرک، مزیریم، نائٹرک ایسڈ، نیٹرم سلف، اورم، سارساپریلا اور سلیسیا وغیرہ وغیرہ ادویہ سے کام لیا جاسکتا ہے۔

# دوائیں ملاکر دینا

لعض ڈاکٹر صاحبان چند دواؤں کو ملاکر مریضوں کو دیتے ہیں اور ان کے نزدیک یہی معراجِ ڈاکٹری ہے، ایسے ایلوپیتھک ذہنیت رکھنے والے ڈاکٹر صاحبان نے یا تو ہومیوپیتھی اصول علاج کو سمجھنے کی کوشش نہیں کی، یا ان کو ہومیوپیتھی پر پورا بھروسہ نہیں اور یا ان کو اپنی تجویز پر اعتماد نہیں ورنہ اگر ذرا غور وفکر سے کام لیا جائے تو مرض کے ازالہ اور مریض کی صحت کے لئے صرف ایک دوا کافی ہوتی ہے۔ اور اگر کبھی دو دوائیں دینا ناگزیر ہی ہوں تو یہ ہوسکتا ہے کہ دوائیں باری باری دیجئے (بشرطیکہ دوائیں نیچے کی طاقت میں استعمال ہورہی ہوں اور دونوں آپس میں معاون بھی ہوں) یا اگر کوئی تیز اور گہرا اثر کرنے والی دوا استعمال کرائی گئی ہے تو بشرط ضرورت کو معاون دوا درمیان میں دیجاسکتی ہے لیکن ایلوپیتھی کی طرح دو یا زیادہ دوائیں ملاکر

دینا کسی طرح مناسب نہیں۔

یورپ کے ڈاکٹروں نے (جو زیادہ تر ایلوپیتھ بھی ہیں) اپنا تجارتی مفاد مدنظر رکھتے ہوئے ایلوپیتھی اصول پر ہومیوپیتھک دواؤں کی نیچی طاقتوں کو مخلوط کرنے کا طریقہ نکالا، وہ اس طرح کہ کسی مرض کی جتنی بھی دوائیں ہو سکتی ہیں، ان سب کو یکجا کر کے ایک مرکب بنایا اور مرض کی مناسبت سے اس کا کوئی نام رکھ کر قرص یا عرق کی صورت میں ہندوستان میں سپلائی شروع کر دی اور چونکہ ہندوستان کے اکثر ڈاکٹر صاحبان غور و فکر اور دماغ سوزی کے عادی نہیں ہیں بلکہ یورپ کے دواساز ڈاکٹروں کے ایجنٹ بن کر رہ گئے ہیں، اس لئے انہوں نے مرض کے نام پر مبنی بنائی دوا تجویز کر دی اور اس پر غور کرنے کی زحمت نہیں فرمائی کہ ایک مرکب دوا مختلف مزاج والے، مختلف انسانوں کے لئے یکساں طور پر آب حیات ثابت نہیں ہو سکتی۔

اور یہی وجہ ہے کہ آج کل طرح طرح کے ہومیوپیتھک مرکبات سے بازار بھرے پڑے ہیں۔ اور ہر ہومیوپیتھ ڈاکٹر کا دواخانہ ہومیوپیتھک کی پیٹنٹ دواؤں کا شوروم بن کر رہ گیا ہے۔ یہ طریقہ حقیقت میں ایلوپیتھک طریقہ ہے اور ہومیوپیتھی سے اس کو دور کا بھی واسطہ نہیں۔

# بایوکیمک دوائیں

بایوکیمسٹری ہومیوپیتھی سے نکلی ہوئی بارہ دواؤں کا نام ہے، مگر اس کے طرزِ تیاری نے اس کو ایک علیحدہ فن کی سی حیثیت دے دی ہے، بایوکیمک دوائیں باری باری یا آپس میں ملا کر دی جا سکتی ہیں اور تقریباً تمام بایوکیمسٹ ڈاکٹروں کا یہی

معمول ہے۔ چونکہ اس میں صرف ۱۲ دوائیں ہوتی ہیں، اس لئے یہ نہایت آسان ہے کہ آپ ایک مرض کی دو چار یا جتنی بھی دوائیں ہوں ان کو ایک ہی طاقت یا متفرق طاقتوں میں یکجا کر لیجئے اور مرض کی مناسبت سے کوئی نام تجویز کر دیجئے چنانچہ اسی اصول پر یورپ سے بنے ہوئے بے شمار مرکبات آ رہے ہیں۔

جس طرح بایوکیمک دواؤں کا طریق تیاری مختلف ہے اسی طرح اس کا طریق استعمال بھی، اس لئے ہومیوپیتھی کے لئے کسی طرح بایوکیمسٹری کے اصول و معمولات نہیں برتے جا سکتے۔

# ایلوپیتھک دواؤں کا دخل

آج کل یہ بھی دیکھنے میں آیا ہے کہ ہومیوپیتھک ڈاکٹر صاحبان ہومیوپیتھی دوا کے ساتھ ساتھ کچھ ایلوپیتھی دوائیں بھی اپنے مریضوں کو استعمال کراتے ہیں، یا کچھ نہیں تو ایلوپیتھی کے انجکشن ہی لگا دیا کرتے ہیں۔ مجھے نہیں معلوم کہ اس طرح ان کو امراض کے دفعیہ میں کہاں تک کامیابیاں حاصل ہوئی ہیں اور اس سے مریض کہاں تک فیض یاب ہوئے ہیں، لیکن فن ہومیوپیتھی کے نقطۂ نظر سے یہ بڑے سنگین نتائج کا حامل ہو سکتا ہے۔ ممکن ہے کہ اس کے دور رس اثرات سے مریض کا مدتوں پیچھا نہ چھوڑے، بہر حال اس کا خیال رکھنا بھی ضروری ہے۔

---

# خارجی ادویہ کا استعمال

اس موضوع پر میری ایک مبسوط کتاب "ہومیوپیتھک ادویہ کا خارجی استعمال" زیر طبع ہے اور جلد ہی ناظرین کی خدمت میں پیش کی جائے گی، اس وقت سرسری طور پر صرف اس قدر یاد رکھئے کہ ہومیوپیتھی میں خارجی دوائیں بھی استعمال ہوتی ہیں مگر وہیں تک جہاں تک کہ مرض کو دبانا مقصود نہ ہو، ورنہ عام طور پر وہ امراض (حادثات) جو بیرونی اسباب سے پیدا ہوئے ہوں، ان میں خارجی علاج کی بھی ضرورت ہوتی ہے اور ہومیوپیتھی کسی طرح اس کی مخالف نہیں۔

# غذا اور پرہیز

مریض کی غذا اور پرہیز کا معاملہ ہومیوپیتھی میں نمایاں اہمیت رکھتا ہے، چنانچہ وہ تمام غذائیں جو دوا کے اثر کو زائل کرنے والی ہوں یا جو مرض کی زیادتی کا سبب بن جائیں یا جن سے مریض کی تکلیف بڑھ جانے کا اندیشہ ہو بالکل بند کر دینی چاہئیں، صرف وہی غذائیں زیادہ بہتر ہو سکتی جو مقوی اور زود ہضم ہوں اور جو کسی حد تک مرض کے ازالہ میں معاون بھی ہو سکیں۔

طب یونانی نے مریض کی غذا اور پرہیز کے بارے میں بڑ زریں ہدایات و اصول مقرر کئے ہیں جن کی مثال کسی دوسرے طریقۂ علاج میں نہیں پائی جاتی، اور اس کا مجھے اعتراف ہے کہ میں ہمیشہ انہی اصول پر کاربند رہا ہوں اور اس سے میں نے بڑے بڑے فائدے حاصل کئے ہیں اور میں آپ کو بھی مشورہ دیتا ہوں کہ آپ بھی انہی طبی

ہدایات کو اپنائیے اور مریض کی مناسب غذا اور پرہیز تجویز فرماتے رہیئے۔

## دواؤں کے آپس کے تعلقات

کتاب کے آخر میں ایک چھوٹا سا نقشہ بطور ضمیمہ شامل کر دیا گیا ہے جس کے مطالعہ سے آپ کو معلوم ہو جائے گا کہ دواؤں کے آپس میں کیا تعلقات ہوتے ہیں۔ یعنی بعض دوائیں ایک دوسرے کی معاون ہوتی ہیں اور بعض متضاد اور بعض ایک دوسرے کا اثر زائل کرنے والی، اس لئے علاج معالجہ کے دوران اس کا لحاظ بہت ضروری ہے۔

اسی طرح ایک دوا کے بعد جب دوسری دوا تجویز کیجیئے تو جہاں تک ممکن ہو سکے معاون دوا دیجیئے اور یہ تو ضرور دیکھ لیجیئے کہ دوسری تجویز کردہ دوا کہیں پہلی دوا کے مخالف تو نہیں، ورنہ مریض کو سخت نقصان پہونچ جائے گا یا اگر پہلی ہی دوا نے نقصان پہونچایا ہے تو دافع اثر دوا دے کر اس کے اثرات کو بالکل زائل کیا جا سکتا ہے اور کم بھی کیا جا سکتا ہے۔ بہرحال ہر ہر قدم پر آپ کو اس کی ضرورت ہوگی۔

## دوا کی مدّت اثر

ہر دوا جو جسم انسانی میں داخل ہوتی ہے کچھ عرصہ تک اپنا اثر ضرور قائم رکھتی ہے۔ بعض دواؤں کا اثر بہت معمولی ہوتا ہے اور بعض دوائیں نظام جسم کو برسوں اپنے اثر میں رکھتی ہے۔

اس نقشہ سے آپ کو معلوم ہو جائے گا کہ کس دوا کا اثر کم و بیش کتنی مدت تک جسم انسانی میں باقی رہ سکتا ہے ۔

تجربہ کی روشنی میں دواؤں کی مدت اثر جو مقرر کی گئی ہے اس کے لئے ضروری نہیں ہے کہ اس میں کمی و بیشی نہ ہو سکے، بلکہ اکثر ایسا ہوتا ہے کہ دوا کا اثر چند ہی روز میں زائل ہو گیا جب کہ اس دوا کی مدت کا اثر کا تخمینہ کافی طویل تھا، اور اس میں کوئی تعجب کی بات نہیں، اس لئے کہ یہ سب کچھ مریض کے حالات اور مرض کی نوعیت پر منحصر ہوتا ہے ۔

دوا کے مدت کے اثر کے علم میں آجانے سے یہ معلوم رہتا ہے کہ کون دوا کس قدر عمیق اثر کرنے والی ہے اور کون دوا کتنے عرصے تک اپنا اثر جاری رکھ سکتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ہومیوپیتھک ڈاکٹروں سے بار بار گزارش کی جاتی ہے کہ دوا کے دہرانے میں عجلت سے کام نہ لیں ۔

اس نقشہ کی ضرورت خصوصیت کے ساتھ اس وقت پیش آتی ہے جب دوا کو دہرانے یا دوا کو تبدیل کرنے کا مرحلہ درپیش ہو، ایسے وقت میں ضروری ہے کہ پہلے یہ اندازہ کر لیا جائے کہ دوا کا اثر باقی ہے یا ختم ہو گیا ۔

اگر دوا کا اثر باقی ہے اور مریض کو ابھی اس دوا کی ضرورت ہے تو دوا کے دہرانے کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا، اس لئے بہتر یہ ہے کہ دوا کے اثر کا مزید انتظار کیا جائے ۔ اور کوئی دوا نہ دی جائے اور اگر کوئی ایسی ہی خاص ضرورت پیش آجائے تو کسی معاون دوا کا دینا زیادہ بہتر ہوتا ہے ۔

اور اگر دوا کا اثر ختم ہو گیا ہے تو ضرورت و حالات کے مطابق کام کرنا چاہیئے

یہ خیال رہے کہ عام طور پر اونچی طاقتیں ہی اپنا اثر کچھ مدت تک برقرار رکھتی ہیں، نیچے کی طاقتوں میں اس کا کوئی لحاظ و اعتبار نہیں ہوتا، اس لئے جہاں بار بار دوا دینے کی ضرورت ہوتی ہے وہاں عموماً نیچی طاقتیں ہی استعمال ہوتی ہیں۔

میں سمجھتا ہوں کہ مجھے جو کچھ عرض کرنا تھا وہ انتہائی مصروفیت کے باوجود بڑی وضاحت کے ساتھ پیش کر چکا ہوں اور اس کے بعد اب مجھے صرف یہ دیکھنا ہے کہ اس کتاب سے مستفید ہو کر آپ کہاں تک عوام کی خدمت انجام دے سکتے ہیں۔

سید عبدالقیوم ملیح آبادی

—·:·—

# ان ادویہ کے اُردو انگریزی نام جن کا ذکر اس کتاب میں آیا ہے

الف :-

| | |
|---|---|
| آیوڈیم | Iodium |
| آئرس ٹکنس | Iris Ten |
| آئرس ورس | Iris Ver |
| آرٹیکا یورنس | Urtica Uren |
| آرسینک البم | Ars Alb |
| آرسینک آئڈ | Arsenic I |
| آرسینک سلف | Ars Sul |
| آرسینک ہائیڈرو | Arsenic Hyd |
| آرکٹیم لیپا | Arctium L |
| آرم اٹلی | Arum I |
| آرم ٹرائفلم | Arum Tri |
| آرموریسیا | Armoracia |
| آرنیکا مانٹ | Arnica M |
| آزادی ریکٹا | Azadirach |
| آگزلک ایسڈ | Acid Oxalic |
| ابراٹینم | Abrotan |
| ابسنتھا | Absinthi |
| اپی کاک | Ipecac |
| اپی ہسٹرین | Epihyster |
| اٹروپین سلف | Atropin |
| ارٹی میشیا ولگرس | Artem V |
| ارجنٹم میٹ | Argent Met |
| ارجنٹم نائٹ | Argent Nit |
| اریلیا ریسی موسا | Aralia R |
| ارینیا ڈیڈیما | Arania D |
| ارینیتھو گالم | Ornithogalum |
| اسارم | Asarum |
| اسافوٹیڈا | Asafoetida |
| اسپریگس | Asparag |
| اسٹریاز ربینس | Asterias R |

| | | | |
|---|---|---|---|
| Ambra G. | امبراگریسا | Ustilago | اسٹیلیگو |
| Ammon Ph. | امونیم فاس | Aescu G | اسکولس گلیبرا |
| Ammon Carb. | امونیم کار | Aescul H. | اسکولس ہپ |
| Ammon Caus. | امونیم کاسٹ | Asclepias | اسکلی پیاز |
| Ammon M. | امونیم میور | Acid Acetic | اسٹیک ایسڈ |
| Anacard | اناکارڈیئم | Ephedra V. | افیڈراولگرس |
| Anthraxin | انتھرکسین | Acalypha | اکالیفاانڈیکا |
| Ananth M. | انتھریم | Actaea Spi. | اکٹیاسپائی |
| Antim T. | انٹم ٹارٹ | Echin Ang. | اکینشیاانگسچیفولیا |
| Antim Crud | انٹم کروڈ | Equiset | اکوسیٹم |
| Indium met | انڈیم | Aconite | اکونائٹ |
| Indigo | انڈیگو | Aconite C | اکونائٹ کیمرم |
| Influenza | انفلوانیزنیم | Agaricus | اگریکس |
| Angustura | انگسچورا | Agnus Cast | اگنس کاسٹس |
| Anilinum | انیلینم | Ignatia | اگنیشیا |
| Ova Testa | اوا ٹسٹا | Alumen | ایلومن |
| Upas | اوپاس | Alumina | ایلومنا |
| Opium | اوپیم | Ailanthus G | ایلینتھس |
| Aurum Ars. | اورم آرس | Illicium | الیسیم اینی سائٹم |

| | |
|---|---|
| اورم میٹ | Aurum met |
| اورم میور | Aurum Mur |
| اوری جینم | Origan m. |
| اوسنیا باربیٹا | Usnea Bar |
| اوسیمم کین | Ocimum Can. |
| اولنڈر | Oleander |
| اولیم اینی مل | Oleum Ani |
| اونتھی کروکاٹا | Oenanthe |
| اویاری | Aviaire |
| اویناسٹائیوا | Avena Sat |
| ایبرس | Iberis |
| ایبیس نائگرا | Abies Nig. |
| ایپس | Apis Mel. |
| ایتھوجا | Aethusa |
| ایلپس کار | Elaps Cor |
| ایلنس | Alnus Rub. |
| ایلم سٹائیوا | Allium Sat |
| ایلم سیپا | Allium Cepa |
| ایپوسائنم | Apocynum |
| اپومارفیا | Apomorphi |
| ایلو | Aloes |

:- ب :-

| | |
|---|---|
| باتھراپس | Bothrops |
| بیپٹیشیا | Baptisia |
| بسمتھ | Bismuth |
| بسی لینم | Bacillin |
| برائی اونیا | Bryonia |
| برائیٹاکارب | Baryta Carb |
| برائیٹامیور | Baryta Mur |
| بربرس ولگرس | Berberis Vul |
| برومیم | Bromium |
| بلاٹا | Blatta Ori |
| بنزوک ایسڈ | Acid Benz |
| بورکس | Borax |
| بورک ایسڈ | Acid Boric |
| بووسٹا | Bovista |
| بیلاڈونا | Belladonna |
| بیلس پیرنس | Bellis Per |

:پ

| | |
|---|---|
| پائرارا | Pyrarara |
| پائروجن | Pyrogen |
| پاپولس کین | Populus |
| پاڈرفائلم | Podophyll |
| پالی گونم | Polygonum |
| پٹرولیم | Petroleum |
| پٹیلا | Ptelca T |
| پروٹی ڈینم | Parotid |
| پرونس پیڈی کولس | Prunus P |
| پرونس سپائی نوسا | Prunus S |
| پکرک ایسڈ | Acid Picric |
| پلانٹیگو | Plantago |
| پلاٹینا | Platina |
| پلساٹیلا | Pulsatilla |
| پلمبم ایسی ٹیٹ | Plumbum |
| پلمبم مٹ | Plumbum M |
| پیپرمتھا ئسٹیکم | Piper Methy |
| پیپرنا گرم | Piper Nig |
| پریرا ایرائیوا | Pareira B |
| پیرافنیم | Paraffin |
| پی اونیا | Paconia Off |
| پیلیڈیم | Paladium |

:ت

| | |
|---|---|
| تھائی روڈنیم | Thyroidin |
| تھریڈین | Theridion |
| تھلسپی برسا | Thlaspi B.P. |
| تھوجا | Thuja Oc. |

:ٹ

| | |
|---|---|
| ٹرامبیڈیم | Trombidium |
| ٹرائی فولیم | Trifol |
| ٹربنتھنا | Terebinth |
| ٹوبیکم | Tabacum |
| ٹیرنٹولا | Tarantula |
| ٹیرکسیکم | Taraxacum |
| ٹریلیم | Trillium |
| ٹیلیوریم | Tellurium |
| ٹیناسیٹم | Tanacetum |

| | |
|---|---|
| ٹیوبرکیولینم | Tuberculin |
| ٹیوکریم میرم | Teucrium M. |

—: ج :—

| | |
|---|---|
| جسٹیشیا | Justicia A. |
| جلسی میم | Gelsemium |
| جمنوکلیڈس | Gymno C. |
| جنسٹا | Genista |
| جنسنگ | Ginseng |
| جیگلنس ریجیا | Juglans *R.* |
| جنگلنس سائی نیریا | *Juglans* |

—: چ :—

| | |
|---|---|
| چائنا | China |
| چیلی ڈونیم | Chelidon |
| چمافیلا | Chimaphila |
| چیلون | Chelone G. |
| چینوپوڈیم | Chenopod |

—: ڈ :—

| | |
|---|---|
| ڈائسکوریا | Dioscorea |
| ڈالی کس | Dolichos |
| ڈروسرا | Drosera |
| ڈفیتھرینم | Diphtherin |
| ڈفنی انڈیکا | Daph I. |
| ڈلکامارہ | Dulcamara |
| ڈیجی ٹیلس | Digitalis |
| ڈیجی ٹیلین | Digitalin |

—: ر :—

| | |
|---|---|
| رٹنہیا | Ratanhia |
| رسٹاکس | Rhus tox. |
| رس ایروٹیکا | Rhus Arom. |
| رس ونے ناٹا | Rhus Ven. |
| روبینیا | Robinia |
| روٹا | Ruta G. |
| روڈوڈنڈرن | Rhododend. |
| ریڈیم برومیم | Radium |
| ریسی نس | Ricinus Com. |
| ریفے نس | Raphanus S. |
| ریوم | Rheum |
| ریومکس | Rumex |

| | |
|---|---|
| رینن کولس بلب | Ranunculus |
| رینن کولس سکلرٹیس | Ranunculus |

-: ز :-

| | |
|---|---|
| زنتھاکسائلم | Xanthoxylum |
| زنجبیر | Zingiber |
| زنکم ایسی ٹیٹ | Zincum A. |
| زنکم پکرم | Zincum Pic. |
| زنکم فاس | Zincum phos. |
| زنکم مرٹ | Zincum M. |

-: س :-

| | |
|---|---|
| سائی پری پیڈم | Gypripedium |
| سائی زائی جیم | Syzygium |
| سارساپریلا | Sarsaparilla |
| سارکولکٹک ایسڈ | Sarcolactic |
| سائکلمن | Cyclamen |
| سائی کوٹا | Cicuta V. |
| سائی میرن | Cymarin |
| سبائنا | Sabina |
| سباڈیلا | Sabadilla |
| سبل سر | Sabal Serr. |
| سپائی جیلیا | Spigelia |
| سپانجیا | Spongia |
| سٹافی سیگریا | Staphysag. |
| سٹانم | Stannum |
| سٹرامونیم | Stramonium |
| سٹروفنتھس | Strophanthus |
| سٹرونشیم کارب | Strontia C. |
| سٹرکینا | Strychnin |
| سسٹس | Cistus |
| سفلینم | Syphilinum |
| سکروفولیریا | Scrophularia |
| سکرہی نم | Scirrhinum |
| سکوئلا | Squilla |
| سلفر | Sulphur |
| سلفر آئڈ | Sulphur |
| سلفیورک ایسڈ | Acid Sulph |
| سلیسیا | Silicea |
| سمبوکس | Sambucus |

سمفائٹم — **Symphytum**
سمفوری کارپس — **Symphor Race**
سمی سی فوگا — **Cimicifuga**
سنا — **Cina**
سنابیرس — **Cinnabaris**
سنٹونائن — **Santonine**
سنگوئنریا — **Sanguinaria**
سنگوئی سوگا — **Sanguisuga**
سینتھس — **Cean A.**
سنیگا — **Senega**
سورینم — **Psorinum**
سولی ڈیگو — **Solidago**
سیپیا — **Sepia**
سیلینم — **Selenium**
سیکیل کار — **Secale Cor**
سینی شو — **Senecio.**
سینی کولا — **Sanicula**

—: ف :—

فائٹولکا — ***Phytolacca***
فائی سوسٹگما — **Physostigma**
فاسفورس — **Phosphorus**
فاسفورک ایسڈ — **Acid Phos**
فلورک ایسڈ — **Acid Fluor**
فیرم ایسی ٹیٹ — **Ferrum Acet**
فیرم پائروفاس — **Ferr. Pyro p.**
فیرم فاس — **Ferrum Phos.**
فیرم مٹ — **Ferrum met.**
فیلکس مس — **Filix Mas**
فیلنڈرینم — **Phellandrium**

—: ک :—

کاربالک ایسڈ — **Acid Carbolic**
کاربوانیملس — **Carbo A.**
کاربونیم سلف — **Carboneum S**
کاربوویج — **Carbo Veg**
کارڈس — **Carduus**
کارسی نوسینم — **Carcinosin**
کاسٹی کم — **Causticum**
کافیا — **Coffea**

| | |
|---|---|
| Calcarea Iod | کلکیریاآئڈ |
| Calcarea S | کلکیریاسلف |
| Calcarea P | کلکیریافاس |
| Calcarea F | کلکیریافلور |
| Calcarea Carb | کلکیریاکارب |
| Clematis | کلمٹس |
| Chloral H | کلورل |
| Cannabis Ind | کنابس انڈیکا |
| Cannabis Sat | کنابس سٹائیوا |
| Condurango | کنڈورنگو |
| Convall M | کنولیریا |
| Cobalt Met | کوبلٹم |
| Copaiba | کوپےویا |
| Colostrum | کولسٹرینم |
| Cocculus Ind | کوکولس |
| Conium M. | کونیم |
| Capsicum | کیپسیکم |
| Cadmium | کیڈمیم سلف |
| Cactus G. | کیکٹس |
| Coqueluchin | کاکویوچینم |
| Colchicum | کالچیکم |
| Kalmia Lat | کالمیا |
| Colocynth | کالوسنتھ |
| Caulophyll | کالوفائلم |
| Collinsonia | کالنسونیا |
| Kali Iod | کالی آئڈ |
| Kali Bich | کالی بائکرام |
| Kali Brom | کالی بردم |
| Kali Cyanide | کالی سائی نیٹم |
| Kali Phos | کالی فاس |
| Kali Carb | کالی کارب |
| Kali Mur | کالی میور |
| Kali Nit | کالی نائٹ |
| Croton Tig | کروٹن ٹگ |
| Crotalus Hor | کروٹیلس |
| Crocus | کروکس |
| Kreosote | کریازوٹ |
| Crataegus | کریٹیگس |

| | |
|---|---|
| کیلنڈولا | Calendula |
| کیلیڈیم | Caladi S. |
| کیمفر | Camphor |
| کیمومیلا | Chamomilla |
| کینتھرس | Cantharis |
| کیوپرم آرس | Cuprum Ars. |
| کیوپرم مٹ | Cuprum Met. |
| کیورکس | Quercus |

:- گ :-

| | |
|---|---|
| گرنڈیلیا | Grindelia |
| گریشی اولا | Gratiola O. |
| گریفائیٹس | Graphites |
| گلونائن | Glonoine |
| گلیسرینم | Glycerin |
| گمبوجیا | Gambogia |
| گوائیکم | Guaiacum |

:- ل :-

| | |
|---|---|
| لاروسریسس | Laurocerasus |
| لائیکوپوڈیم | Lycopod |
| لپٹنڈرا | Leptandra |
| لتھائی رس | Lathyrus |
| لٹروڈکٹس | Latrodectus |
| لیتھیم کارب | Lithium Carb. |
| لیڈم پال | Ledum Pal. |
| لیلیم ٹگ | Lilium Tig. |
| لیکٹک الیسڈ | Acid Lactic |
| لکٹوکا | Lactuca |
| لیک کینیم | Lac canin |
| لیکیسس | Lachesis |

:- م :-

| | |
|---|---|
| ماربی لینم | Morbillin |
| مرک آئڈ فلیوس | Merc I.F. |
| مرک بن آئڈ | Merc Bin. I. |
| مرک سال | Merc Sol. |
| مرک کار | Merc Cor. |
| مزیریم | Mezereum |
| ملی فولیم | Millefolium |
| ملی لوٹس | Melilotus |

| | |
|---|---|
| مگنیشیا فاس | Magnesia Phos |
| مگنیشیا کارب | Magnesia Carb |
| مگنیشیا میور | Magnesia Mur |
| منتھا پپراٹا | Mentha Pip |
| منسی نیلا | Mancinella |
| موسکس | Moschus |
| میڈورنیم | Medorrhin |
| میفائٹس | Mephitis |
| میلنڈرینم | Malandrin |
| مینگنم | Manganum |
| میوریٹک، ایسڈ | Acid Mur |
| میورکس | Murex P. |

—: ن :—

| | |
|---|---|
| نائٹرک ایسڈ | Acid Nit |
| ناجا | Naja T. |
| نکس موسکاٹا | Nux Mosch. |
| نکس وامیکا | Nux Vom. |
| نکولم | Niccolum |
| نیٹرم سلف | Natrum S. |
| نیٹرم سلی سلاس | Natrum Sali. |
| نیٹرم کارب | Natrum Carb. |
| نیٹرم میور | Natrum Mur. |
| نیفائلم | Gnaphalium |
| نیوفر لوٹیم | Nuphar L. |

—: و :—

| | |
|---|---|
| وائی اولا اڈراٹا | Viola A |
| وائی اولا ٹرائی کلر | Viola T. |
| وائی برنم | Viburnum |
| وربیکم | Verbascum |
| وریٹرم البم | Veratrum Alb. |
| وریٹرم ورائڈ | Verat Vir. |
| وریولائنم | Variolinum |
| وسپا | Vespa C |
| ونکا مائنر | Vinca Minor |
| ویلیریانا | Valeriana |

—: ہ :—

| | |
|---|---|
| ہائپریکم | Hypericum |
| ہائیڈراسٹس | Hydrastis Can |

| | |
|---|---|
| ہائیڈروسیانک ایسڈ | Acid Hydro |
| ہائڈروفوبنیم | Hydrophobin |
| ہائڈروکوٹائل | Hydrocotyle |
| ہایوسیامس | Hyoscyamus |
| ہکلالاوا | Hecla Lava |
| ہمامیلس | Hamamelis |
| ہیپرسلفر | Hepar S. |
| ہیلونائس | Helonias |
| ہیلی بورس | Helleborus |

—: ی :—

| | |
|---|---|
| یوپیٹوریم پرف | Eupator prf |
| یوپین | Eupion |
| یوجینیا | Eugenia |
| یورنیم نائٹریٹ | Uranium Nit. |
| یوفریشیا | Euphrasia |

# امراض

# -:اور:-

# ان کا علاج

---

## آبلے۔چھالے

**PEMPHIGUS**

آبلے اور چھالے جن میں جلن دار درد ہو، کینتھرس ۳۰

آبلے جن میں بے حد کھجلی ہو، رسٹاکس ۳۰

چھوٹے بڑے آبلے جیسے چیچک کے ہوتے ہیں۔ انٹم ٹارٹ ۳۰

آبلے جن سے تیز متعفن رطوبت رِسے، رات کو تکلیف کی زیادتی یا آتشکی آبلے، مرک سال ۳۰

آبلے خصوصاً گدی پر، سلیسیا ۳۰

# آتشک، سفلس

**SYPHILIS**

اگر مرض کی ابتدا ہو تو عموماً مرک سال ۳۰ کافی ہوا کرتا ہے۔
آتشکی مادہ سے منہ اور حلق متاثر اور دردناک، مرک کار ۳۰
اگر منہ اور حلق میں درد کے ساتھ دانے بھی ہوں، کالی آئڈ ۳۰
منہ اور حلق میں دانے، درد اور زخم، نائٹرک ایسڈ ۳۰ ـ ۲۰۰
پورے جسم پر تانبے کے رنگ کے سطحی چھٹے، ابتدا میں مرک سال ۳۰ ـ ۲۰۰
اور مزمن حالات میں نائٹرک ایسڈ ۳۰ ـ ۲۰۰
دوران علاج کبھی کبھی سفلینیم ۲۰۰ دے دینا مفید ہوتا ہے۔

# آتشک کی بد یا گلٹی

***Bubo***

بد میں سختی، ورم، ابتدائی حالت میں مرک سال ۳۰ ـ ۲۰۰
نرم لیکن دیرینہ، نائٹرک ایسڈ ۳۰ ـ ۲۰۰
داہنی طرف، مرک آئڈ فلیوس ۲۰۰
بائیں جانب، مرک بن آئیوڈائڈ ۲۰۰
اگر پک جائے تو دیگر زخموں اور پھوڑوں کی طرح علاج کیجئے مگر آتشک کا خیال رکھیئے۔

# آتشکی زخم

**Chancre**

عام طور پر ابتدائی حالت میں مرک سال ۳۰ کافی ہوا کرتا ہے، زخم عضو کے خواہ کسی حصہ پر ہو زخم دیرینہ، متعفن، یا زخموں کا گوشت گلتا جائے، نائٹرک ایسڈ ۲۰۰

بقیہ حالات میں دیگر زخموں اور پھوڑوں کی طرح علاج کیجئے

آتشک کی آخری حالتوں میں جب ہڈیاں، ناک، حلق، تالو اور دانت وغیرہ تباہ ہو چکے ہوں۔ فلورک ایسڈ ۲۰۰

# آنتیں

**INTESTINE**

آنتوں کی اندرونی جھلی متورم، پیاس، خشکی، بے چینی، آرسینک ۳۰

اگر دو ایک روز میں فائدہ نہ ہو تو مرک کار ۱۲

آنتوں میں رکاوٹ، نہ پاخانہ کی حاجت اور نہ تکلیف، اوپیم ۳۰۔ ۲۰۰

شکم کے اندر اینٹھن اور سکڑن کا احساس، پلمبم ۳۰

آنتوں سے سیلان خون، سرخ رنگ کا متلی کے ساتھ، اپی کاک ۳۰۔ ۲۰۰

آنتوں سے سیلان خون، سیاہ رنگ کا، ہمامیلس ۳۰۔ ۲۰۰

آنتوں میں زخم اور مزمن دست، کالی بائکرام ۳۰

پاخانے سے جیلی کی سی رطوبت خارج ہو اور پاخانہ کرتے وقت شدید مروڑ ہو
کالوسنتھ ۳۰۔۲۰۰

# آنت اترنا ہرنیا

**HERNIA**

بچوں میں اور بڑوں میں اگر داہنی طرف آنت اترتی ہو، لائیکوپوڈیم ۳۰۔ ۲۰۰ اور اوپر بائیں طرف آنت اترنے کے لئے نکس وامیکا ۳۰۔۲۰۰ اور اوپر بائیں طرف کے ہرنیا میں کبھی کبھی سلفیورک ایسڈ ۳۰۔۲۰۰ بھی دیتے ہیں۔

# چڈھے کا ہرنیا

***Hernia***

(اس میں آنت فوطوں میں اترنے کے بجائے ران کے عضلات میں اترتی ہے یہ اکثر مستورات میں ہوتا ہے) داہنی طرف لائیکوپوڈیم ۳۰۔۲۰۰ اور اوپر
بائیں جانب، کلکیریا فاس ۳۰۔۲۰۰ اور اوپر
بچوں میں داہنی طرف، اورم مٹ ۲۰۰

اپھار، جلن، بے چینی، مسلسل قے، آنتوں میں اینٹھن کی سی کیفیت اور آنت اترنے کے مقام پر درد، آرسینک ۳۰

---

# پھنسا ہوا ہرنیا

**Sirdirgvialed Hernia**

(جب آنت اتر کر فوطوں میں پھنس گئی ہو اور اوپر چڑھنے کی کوئی صورت نہ ہو) شکم میں درد، ورم، پاخانہ کی قے، ناف کے گرد شدید درد، پلمبم ۳۰، لچھر ۲۰۰، لچھر ۱۰۰۰ یا اوپر۔

# آنکھوں کی تکلیفات

**DISEASES OF EYES**

## آنکھ دکھنا، آشوب چشم *Ophthalmia*

یکایک آنکھیں سرخ ہو جائیں، کھٹک اور درد ہو، اکونائٹ ۳۰

آنکھیں زیادہ سرخ، متورم، روشنی سے تکلیف، کھٹک، بیلاڈونا ۳۰

نزلاوی کیفیت، آنکھوں سے زیادہ مقدار میں آنسو نکلیں، یوفریشیا ۳۰

آنکھ کے پردوں میں زخم کا اندیشہ، مرک سال ۳۰

آشوب چشم کہنہ، نائٹرک ایسڈ ۳۰۔ ۲۰۰

آشوب چشم میں آنکھوں کے گرد چھوٹے چھوٹے دانے، ٹھنڈ سے ذکی الحسی، ہیپر سلفر ۳۰

آشوب چشم بھیگنے سے، رسٹاکس ۳۰

" " نزلاوی، مرک کار ۶

آشوب چشم سوزاکی، روہوں کی تکلیف، ارجنٹم نائٹ ۲۰۰
" " خنازیری عموماً پاڈوفائلم ۳۰ مفید ہوتا ہے۔
" " کسی چیز کے آنکھ میں پڑ جانے سے، کلکیریا ۳۰
ٹھنڈی ہوا میں آنکھ سے پانی بہنا، پلساٹیلا ۳۰
" " اور ٹھنڈے پانی سے سکون ہو، پکرک ایسڈ ۳۰
روشنی مصنوعی اور آگ کی روشنی سے تکلیف بڑھے، مرک سال ۳۰
" " سے تکلیف بڑھے درد سر کے دوران، نیٹرم سلف ۳۰
" سے تکلیف اور ذکی الحسی عام طور پر، نیٹرم سلف ۳۰۔ ۱۰۰
درد آنکھوں میں آگ کی چمک سے، مرک سال ۳۰
" " ہاریک کام کرنے سے، روٹا ۲۰۰
" " " چوٹ لگنے کی وجہ سے، سمفائٹم ۲۰۰
" " " ہوا لگنے سے، مرک کار ۳۰
" " " درد سر کے دوران، بیلاڈونا ۳۰
" " " صرف دن میں، کالمیا ۲۰۰
" " " لکھتے پڑھتے وقت، نیٹرم میور ۳۰
" " " حیض کے دوران، کالوسنتھ ۳۰

# جالا

**Speckonihe Eve**

جالا داہنی آنکھ میں، لائیکوپوڈیم ۲۰۰

جالا بائیں آنکھ میں، لائکوپوڈیم ۲۰۰
〃 چیچک کے بعد، سلیسیا ۲۰۰
〃 زخموں کی وجہ سے، یوفریشیا ۲۰۰

# آنکھوں میں چوٹ لگنا

**PIEPHOROSPOSIN**

آنکھوں کے ڈھیلے میں چوٹ اور درد، سمفائٹم ۳۰۔۲۰۰
چوٹ لگنے سے سیاہ یا نیلے داغ پڑ جائیں، لیڈم ۳۰۔۲۰۰
چوٹ لگنے کی وجہ سے پپوٹوں اور پتلی پر خون کا اجتماع، لیڈم ۳۰۔۲۰۰
پتلی یا پپوٹوں پر زخم پیدا ہو جائیں، پاڈوفائیلم ۳۰
آنکھوں کے گرد سیاہ یا نیلگوں حلقے، نکس وامیکا ۲۰۰۔۱۰۰۰

# آنکھوں میں پھڑکن

**PIEPHOROSPOSIN**

پپوٹوں میں تشنج اور اینٹھن، اگریکس ۳۰۔۲۰۰
پڑھتے وقت آنکھوں میں تشنجی کیفیت اور پیشانی میں درد، فائی سوسٹگما ۳۰
آنکھوں اور پپوٹوں میں مسلسل پھڑکن جس سے بینائی میں فرق پڑے، ریفینس ۳۰

# پتلیاں

***Pupils***

ایک پتلی پھیلی ہوئی، دوسری سکڑی ہوئی، ٹیرنٹولا ۳۰

پتلیوں پر جالا، آشوب چشم کی خرابیوں سے، یوفریشیا ۳۰

پتلیاں پھیلی ہوئیں، آنکھیں سرخ خوں فشاں، بیلاڈونا ۳۰

پتلیوں پر زخم، پاڈوفائلم ۳۰

پتلیوں پر آبلے، آنکھیں پیچھے اندر کی طرف کھینچی معلوم ہوں، کروٹن ٹگ ۳۰

پتلی میں گہرا زخم جو پھیلتا جائے مگر درد نہ ہو، مرک کار ۳۰

پتلیوں میں خارش، ارجنٹم مٹ ۳۰

پتلی پک جائے یا پک جانے کا اندیشہ ہو، ہیپر سلفر ۳۰۔ ۲۰۰

آنکھوں کی پتلیاں گھڑی کے پنڈولم کی طرح ادھر اُدھر پھرتی رہیں، اگریکس ۲۰۰

# آنکھ کے ڈھیلے

**Eyeball**

آنکھ کے ڈھیلے بالکل زرد، یرقانی کیفیت، چیلیڈونیم ۲۰۰

ڈھیلے سرخ خوں فشاں، بیلاڈونا ۳۰۔ ۲۰۰

آنکھ کے ڈھیلے چکّر کی طرح حرکت کرتے رہیں، ریفے نس ۳۰

ناخونہ (ڈھیلے کے کسی کنارے پر خون کی چھلینٹ) رٹنہیا ۲۰۰

باریک کام کرنے یا آنکھوں کے زیادہ استعمال سے ڈھیلوں میں درد، روٹا ۳۰۔ ۲۰۰

ڈھیلوں میں درد ہوا لگنے سے، رسٹاکس ۳۰

" " " چولہے کی آنچ سے، مرک سال ۳۰

# پپوٹے

**Eyelid**

اوپر کے پپوٹے متورم اور تھیلی کی طرح لٹکے ہوئے، کالی کارب ۳۰۔۲۰۰

نیچے کے پپوٹے متورم اور خوب پھولے ہوئے، ایپس ۳۰

پپوٹوں میں تشنج، اینٹھن اور پھڑکن، اگریکس ۲۰۔۲۰۰

پپوٹوں میں چھوٹی چھوٹی بتوڑیاں، ٹیوکریم ۶

پپوٹوں میں خارش یا باھنی، پٹرولیم ۲۰۰

پپوٹوں میں خارش کے دانے، پلساٹیلا ۳۰

پپوٹے اس قدر سکڑ جائیں کہ آنکھیں باریک سوراخ معلوم ہوں، آیوڈیم ۲۰۰

پپوٹوں میں مسلسل تشنج جس سے بینائی میں فرق آجائے، ریفے نس ۳x

کناروں پر تیز ورم، آنسوؤں کی کثرت، یوفریشیا ۳۰

پپوٹوں کے کناروں پر بھوسی، آرسینک ۳۰

پپوٹے سرخ، متورم، رات کو چپک جائیں، مرک سال ۳۰

پپوٹوں میں زخم، ذکی الحسی اور مواد نکلنے، ہیپر سلف ۳۰

پپوٹوں میں رطوبت خشک، کناروں پر شگاف، شدید درد، گریفائٹس ۳۰۔۲۰۰

پپو متورم، سرخ، رات میں ٹھنڈک سے شدید درد، گرمی سے سکون، ہیپر سلف ۳۰

پپوٹوں پر اکوتہ، گریفائٹس ۲۰۰

# پلکیں

**Eyelash**

پلکوں کے بال گرنے لگیں، رسٹاکس ۲۰۰

پربال یعنی پلکوں کا پتلیوں کی طرف اندر کو مڑ جانا، ارجنٹم نائٹ ۲۰۰

پربال اور پپوٹوں کے کناروں پر شگاف، گریفائٹس ۲۰۰

پلکیں گر جائیں، پپوٹے سرخ متورم، باہنی، پٹرولیم ۲۰۰

# بھینگاپن

**Squintnes**

بھینگاپن دودھ پیتے بچوں کا، الیومنا ۲۰۰

" چوٹ سے یا گرنے سے، سائی کوٹا ۳۰

" پیٹ کے کیڑوں کی وجہ سے، سنا ۳۰

" داہنی آنکھ کی پتلی اندرونی کوئے کی طرف کھنچی ہوئی، الیومن ۲۰۰

" بائیں " " " " " " " " کلکیریا ۲۰۰

" دونوں پتلیاں بائیں جانب مڑی ہوئیں، ڈیجی ٹیلیس ۲۰۰

# گوہانجی، کنجیا

**Styes**

باربار گوہانجیاں نکلتی رہیں، سٹافی سیگریا ۲۰۰

بار بار گوہانجیاں نکلیں خصوصاً ان مستورات میں جن کو حیض کی تکلیفیں رہتی ہوں، پلساٹیلا ۲۰۰

گوہانجیاں سخت گومڑوں کی طرح، اسٹوجا ۲۰۰

گوہانجیاں پک جائیں، یا پکنے کا اندیشہ، ہیپر سلف ۲۰۰

گوہانجیوں کے بعد پپوٹے میں سخت دانہ سا باقی رہ جائے، کلکیریا فلور ۲۰۰

# آنکھ میں ناسور

**Eyesore**

اگر دبانے سے بہت زیادہ مواد خارج ہو رہا ہو، پلساٹیلا ۲۰۰ اس کے بعد فلورک ایسڈ ۲۰۰ اور سلیسیا ۲۰۰ باری باری مناسب وقفہ پر دیں۔

# موتیا بند

**Calraci**

ابتدائے مرض میں کاسٹیکم ۲۰۰ یا ۱۰۰۰ بہت حد تک مفید ثابت ہوتا ہے۔

بوڑھوں کا موتیا بند کاربو انیملس ۱۰۰۰

آنکھوں کے سامنے سیاہ نشان، داغ، دھبے اڑتے معلوم ہوں (موتیا بند کی ابتدا) امونیم کارب ۲۰۰۔ ۱۰۰۰

موتیا بند کے لئے بائیو کیمسٹری میں کلکیریا فلور x ۳۰ کو اکسیر سمجھا جاتا ہے۔ کچھ تک مسلسل استعمال کریں پھر اونچی طاقت دیں۔

موتیا بند کے آپریشن کے بعد آنکھوں میں زخم باقی رہ جانے پر رسٹاکس ۲۰۰

# سبز موتیا بند

**Glauconia**

بینائی رکی ہوئی، جیسے آنکھوں کے سامنے پردہ پڑا ہوا ہے، رسٹاکس ۲۰۰
سبز موتیا بند خصوصاً چوٹ سے، فائی سوسٹگما ۲۰۰
سردی لگ جانے سے بینائی کے اعصاب کا فالج یا اعصابی خرابیوں کی وجہ سے سبز موتیا بند، کاسٹیکم ۲۰۰
سبز موتیا بند، ہر چیز سبز دکھائی دے، فاسفورک ۲۰۰

# رتوندھی

**Hemeralopia**

رتوندھی یعنی دن کا اندھا پن، بالتھراپس ۳۰
رتوندھی یعنی رات کا اندھا پن، لائیکوپوڈیم ۳۰
رتوندھی درد سر کے مریضوں میں، سر گرم کنپٹیوں میں ٹپکن، بیلاڈونا ۳۰۔۲۰۰

# روہے ککرو

**Granular**

روہے کی سب سے زیادہ مشہور اور کامیاب دوا، ارجنٹم نائٹ ۲۰۰ ہے۔
روہے، روشنی سے ذکی الحسی، کثرت سے آنسو بہیں، نیٹرم سلف ۲۰۰
پپوٹے متورم اور ان میں شگاف، پھٹن کے سے درد، گریفائیٹس ۲۰۰

# بصارت

**Sighi**

دھند، جو کسی ایک طرف آنکھ پھیرنے سے بڑھے، اولنڈر ۲۰۰
" زیادہ لکھائی پڑھائی کا کام کرنے سے، اسافوٹیڈا ۳۰
" (صفراوی) دردسر کے دوران۔ آئرس درس ۳۰
" آنکھوں کے سامنے دھواں اور چکر، جلسی میئم ۳۰
" مرطوب سرد ہواؤں کے اثر سے، رسٹاکس ۳۰
جوں جوں دردسر بڑھتا جائے بینائی کم ہوتی جائے، زنکم ۳۰
" " " " " تیز ہوتی جائے، کالی بائکرام ۳۰
دھند دھوپ سے، اور ذکی الحسی، مرک سال ۳۰
دھند اعصابی کمزوری اور کثرت جماع وغیرہ سے، فاسفورس ۳۰
دھند آنکھوں میں درد خصوصاً باریک سلائی کرنے یا باریک حروف پڑھنے سے، روٹا ۳۰۔۲۰۰
کچھ وقت کے لئے بینائی کا جاتے رہنا، وضع حمل کے وقت، کیو پرم ۳۰
" " " " " وضع حمل کے بعد، زنکم ۳۰
" " " " " زچگی کی حالت میں، اورم میور ۳۰
" " " " " دوران حیض، سیپیا ۳۰
بینائی کا جاتے رہنا بجلی گرنے کے اثرات سے، فاسفورس ۳۰
" " " موسم گرما میں ٹھنڈے پانی میں نہانے سے یکایک، اکونائیٹ ۳۰

بینائی کا جاتے رہنا بغیر کسی ظاہری وجہ کے، چائنا ۳۰ ۔ ۲۰۰

بینائی دھندلی اور پھر ایکدم جاتی رہے، اسکولس گلیبرا ۳۰

آنکھ کے سامنے اندھیرا، ناک چھنکنے پر، کاسٹیکم ۳۰

اندھا پن حیض کی خرابیوں کی وجہ سے، سائکلمن ۳۰

〃 صرف رنگوں کا، سنٹونائن ۳۰

〃 فالجی کیفیتوں کے ساتھ، پلمبم ایسی ٹیٹ ۳۰

چیزیں سرخ معلوم ہوں، بیلاڈونا ۳۰

〃 نیلی معلوم ہوں، سٹرامونیم ۳۰

〃 سیاہ معلوم ہوں، کیپسیکم ۳۰

〃 زرد معلوم ہوں، سنٹونائن ۳۰

قریب نظری، فاسفورس ۲۰۰

دُور نظری، ارجنٹم نائٹ ۲۰۰

ضعف بصارت، باریک کام کرنے سے، روٹا ۲۰۰

〃 〃 پاؤں کا پسینہ دب جانے سے، سلیسیا ۲۰۰

〃 〃 بوڑھے آدمیوں کا، برائیٹا کارب ۲۰۰

〃 〃 شرابیوں کا، نکس وامیکا ۲۰۰

〃 〃 جماع یا جلق کی کثرت سے، سنا ۳۰

〃 〃 کثرت مباشرت سے، فاسفورک ایسڈ ×۱

〃 〃 دماغی کمزوری اور تھکاوٹ کی وجہ سے، اورم مٹ ۳۰

〃 〃 رحمی خرابیوں کی وجہ سے یا چائے کے کثرت استعمال سے سیپیا ۳۰

ازدواج البصر ایک کے بجائے دو چیزیں برابر برابر نظر آئیں۔ سٹرامونیم ۲۰۰
〃 〃 〃 〃 نیچے اوپر دکھائی دیں، سنیگا ۲۰۰
چیزوں کا صرف آدھا نچلا حصہ دکھائی دے، اورم مٹ ۲۰۰

# آواز بیٹھ جانا

## APHASIA

گانے والوں کی آواز بیٹھ جائے، ارجنٹم مٹ ۳۰
جلد جلد زکام ہونے کی وجہ سے آواز بیٹھ جایا کرے، الیومن ۳۰
زکام اور کھانسی کی وجہ سے آواز پڑ جائے، ہیپر سلفر ۳۰
گرم ہونے کی حالت میں ٹھنڈا پانی پینے کی وجہ سے آواز پڑ جائے، کروٹن ٹگ ۳۰
نئے زکام میں فوراً آواز بیٹھ جائے، کاسٹیکم ۳۰
جب جب مریض کو سردی لگے آواز جاتی رہے۔ انٹم کروڈ ۳۰
آواز بیٹھ جایا کرے، دوران حیض، جلیسی میم ۳۰
〃 〃 〃 قبل حیض، سفلینم ۲۰۰
〃 〃 〃 صبح کے وقت کاسٹیکم ۳۰
〃 〃 〃 شام کے وقت فاسفورس ۳۰
آواز کی گونج دیر تک کانوں میں رہے، پٹیلا ۳۰
عام جسمانی فالج کی وجہ سے آواز بند ہو جائے، کاسٹیکم ۲۰۰
نرخرے میں بدگوشت کی وجہ سے آواز بیٹھ جائے، تھوجا ۳۰
صرف آلات نطق کے فالج کی وجہ سے آواز بند ہو جائے۔ اگزلک ایسڈ ۲۰۰

# اپنڈیسائی ٹس، ورم زائدہ

APPENDICITIS

زائدہ مقام پر درد، ورم، بے چینی، کمزوری، بخار، آرسینک ۳۰

" " " " رہ رہ کر اٹھنے والا شدید درد، چھونا برداشت نہ ہو،
بیلاڈونا ۳۰

زائدہ مقام پر درد، قبض، ریاح کی زیادتی، لائیکوپوڈیم ۳۰

چوٹ کا سا درد اور رات کو تکلیفات کی زیادتی، مرک ۳۰

بے حد متلی اور سبز صفرا کی قے، شدید درد، پریشانی، آئرس ٹیکنس ۳۰

اگر مقام ماؤف پر زخم ہو جائے یا زخم کا اندیشہ ہو، کالی بائکرام ۳۰

# احتلام

EMISSIONS

کثرت احتلام کے لئے عام طور پر کالی بروم ۳۰

پیٹ کی خرابیوں یا آلات تناسل میں غیر معمولی تیزی سے، چائنا ۱×

بیہودہ خیالات کی زیادتی، شدید استادگیاں اور شدید خواہش جماع،
پکرک ایسڈ ۳۰

جب بھی نفخ، قبض اور غذا اچھی طرح ہضم نہ ہو احتلام ہو جائے، نکس وامیکا ۳۰

عورتوں کو دیکھتے ہی (جاگنے کی حالت میں) منی خارج ہو جائے، کونیم ۲۰۰

احتلام جس میں خواب وغیرہ نہ دکھائی نہ دے، کیلیڈیم ۲۰۰

پاخانہ اور پیشاب کے وقت منی خارج ہو جایا کرے، نیوفر لوٹیم ۳۰
بلا استادگی احتلام ہو جایا کرے، موسکس ۳۰
جریان اور کثرت احتلام ساتھ ساتھ، کتھوجا مدر ٹنکچر پانچ قطرے فی خوراک۔
احتلام خون کا، مرک ۳۰
مذی کے غدود بڑھے ہوئے، ڈیجی ٹیلس ۳۰
کمزوری کی وجہ سے، تقریباً ہر کیس میں فاسفورک ایسڈ ۱x ۱۰ قطرے نصف گلاس پانی میں۔
احتلام یا انزال سے کمزوری، سپائنا ۳۰
احتلام یا انزال سے سکون و آرام، زنکم ۳۰
کثرت احتلام کے لئے نیٹرم فاس بھی عمدہ دوا ہے۔ عموماً ۱۲x

# اسقاط حمل

## ABORTION

کسی حادثہ، گرنے یا چوٹ آنے کی وجہ سے، آرنیکا ۲۰۰
جذبات کی زیادتی، خوف اور غصہ وغیرہ سے کیمومیلا ۲۰۰
حمل کے ابتدائی تین مہینوں میں، سبائنا ۲۰۰
زیادہ تر حمل کے پانچویں مہینے میں، روٹا ۳۰۔۲۰۰
خون سیاہ تار دار، معمولی سی حرکت سے جریان خون میں زیادتی، کروکس ۳۰
ہر درد سے پیشاب اور پاخانہ کی حاجت ہو، نکس وامیکا ۳۰
ناف کے گرد کاٹنے والے درد، خون چمکدار، مروڑ، متلی، اپیکاک ۲۰۰

زکام کے ساتھ سونگھنے کی قوت اور ذائقہ نہ رہے، مگنیشیا میور ۲۰۰
اگر زکام وبائی صورت اختیار کرے تو انفلوانزہ کا علاج کیجئے۔
(دیکھئے انفلوانزہ اور نزلہ)

# زہروں کے تریاق NEUTRALIZES OF POISONS

آرسنک (سنکھیا) لائم واٹر یا دودھ اور انڈے کی سفیدی ملا کر پلائیں۔
آیوڈین کا زہر، کافیا ۲۰۰ ویں اور میدہ نشاستہ یا گیہوں کا آٹا پانی میں گھول کر پلائیں
افیون کا زہر، تیز قہوہ یا پرمیگنیٹ آف پٹاش کا محلول پلائیں (پوٹاش ایک گرین پانی دس چھٹانک)
اکونائٹ (میٹھا تیلیا) ٹنکچر ڈیجی ٹیلس ۲۰ قطرے آدھی چھٹانک پانی میں ملا کر پلائیں۔
امونیا کا زہر، ہیپر سلفر ۲۰۰ ویں اور ترکاریوں کا تیزاب جیسے سرکہ وغیرہ پلائیں۔
ایپس (شہد کی مکھی کا کاٹنا) نیٹرم میور ۲۰۰ ویں اور نمک پانی میں حل کر کے یا میٹھا تیل یا پیاز لگائیں۔
بیلاڈونا (بیروج) سبز چائے قہوہ یا ترکاریوں کا تیزاب (سرکہ) پلائیں۔
پارے کا زہر، دودھ اور انڈے کی سفیدی پلائیں، یا میدہ یا گیہوں کا آٹا پانی میں گھول کر پلائیں۔
ٹوبیکم (تمباکو) سرکہ، لیموں کا رس، تیز چائے یا تیز قہوہ پلائیں۔
جمال گوٹہ (کروٹن ٹگ) دودھ اور انڈے کی سفیدی یا دہی پلائیں۔
ڈیجی ٹیلس کا زہر، نکس وامیکا ۲۰۰ ویں اور سرکہ یا قہوہ پلائیں۔
سٹرامونیم (دھتورہ) لیموں کا رس پلائیں، یا ملیٹھی جوش کر کے پلائیں۔

سیندور یا سیسہ کا زہر، دودھ اور انڈے کی سفیدی ملا کر پلائیں۔

فاسفورس۔ دودھ اور انڈے کی سفیدی ملا کر پلائیں۔

کاربالک ایسڈ اگر اس سے جل جائے تو دودھ لگائیں اگر پی لیا ہے تو دودھ پلائیں۔

کالی بائکرام (پوٹاشیم بائی کرومیٹ) زیادہ مقدار میں دودھ پلائیں۔

کانچ، چاول یا کھچڑی کھلائیں تاکہ کانچ کے ذرات غذا میں مل کر نکل جائیں۔

کچلہ (نکس وامیکا) تیز قہوہ یا پٹاشیم برومائڈ ایک گلاس پانی میں حل کرکے پلائیں۔

کنابس انڈیکا (بھنگ) تیز قہوہ یا پرمیگنیٹ آف پٹاش پانی میں حل کرکے پلائیں۔

کونیم (شوکران) قرومانا استعمال کرائیں۔

کینتھرس (تیلنی مکھی) دودھ اور انڈے کی سفیدی پلائیں۔

کیوپرم (زنگار، توتیا) ہیپر سلفر ۲۰۰ دیں اور دودھ، شکر اور انڈے کی سفیدی پلائیں۔

کونین، نیٹرم میور کی ہومیوپیتھک طاقتیں نہایت کامیاب ہیں۔

## سر
## HEAD

سر میں سن ہونے کا احساس، گریفائٹس ۲۰۰

کھوپڑی کی ہڈی میں پھوڑے کا سا درد، اسٹریا زر یو بنس ۲۰۰

سر ہلے، ایک جانب سے دوسری جانب (دائیں بائیں) لائکوپوڈیم ۲۰۰

〃 ، آگے پیچھے، فاسفورک ایسڈ ۲۰۰ اور بعض اوقات لیمیم ۳۰

سر پر پسینہ کی زیادتی، کلکیریا کارب ۳۰

ٹوپی یا کوئی گرم کپڑا سر پر نہ رکھا جا سکے، لائکوپوڈیم ۳۰

سر کھولنے سے تکلیف بڑھ جائے، سلیسیا ۳۰.

سر میں چیونٹیاں سی رینگتی محسوس ہوں، ارجنٹم نائٹ ۳۰.

سر بالکل خالی معلوم ہو، فاسفورس ۳۰.

دماغی سیلان خون، اپیکاک ۲۰۰.

〃 〃 〃 سن یاس ہیں، لیکیسس ۳۰.

سر میں برف کی سی ٹھنڈک کا احساس، کلکیر یا کارب ۳۰.

سر کے غدود متورم ہو جائیں، سلیسیا ۲۰۰.

گدی کے غدود متورم ہو جائیں، برائٹا کارب ۲۰۰.

سر پر پلپلی بتوڑیاں، گریفائٹس ۲۰۰.

دماغ کا نرم ہو جانا، فاسفورس ۳۰.

سر میں شدید کھجلی کہ خون نکل آئے، سباڈیلا ۲۰۰.

سر میں کھجلی جس قدر کھجلاؤ اسی قدر کھجلی زیادہ ہو، فاسفورس ۳۰۔ ۲۰۰.

سر میں (اکوتہ) پٹرولیم ۲۰۰

سر پر زہرباد، گریفائٹس ۲۰۰.

سر پر پھوڑے نکلا کریں۔ کالی آئڈ ۲۰۰.

سر پر چھوٹی چھوٹی پھنسیاں، لیڈم ۲۰۰.

سر پر کھجلی کے دانے، مرک ۲۰۰.

〃 〃 〃 اوپر کھرنڈ اور نیچے مواد، مزیریم ۲۰۰.

## تالو (سر کا چاند، چندیا) *Crown of the head*

سر کے اوپر تالو اندر کو دھنسا ہوا، ایپس ۳۰
〃 〃 〃 کی ہڈیوں کے جوڑ کھلے ہوئے۔ کلکیریافاس ۳۰
〃 〃 میں تپکن، بیلاڈونا ۳۰

## سر میں پانی اتر آنا *Hydrocephalus*

سر گرم، پاؤں ٹھنڈے، چہرہ تمتمایا ہوا، نیند میں ڈر کر چونکنا، بیلاڈونا ۲۰۰
پیاس، قبض، معمولی سی حرکت بھی برداشت نہ ہو، برائی اونیا ۲۰۰
غفلت، پیشاب کم، نیند میں دل ہلا دینے والی چیخیں، ایپس ۳۰
غنودگی، پیشانی پر ٹھنڈا پسینہ، اعضاء میں جھٹکے، سلفر ۳۰
پیاس زیادہ، پیشاب بند، مریض تکیہ پر سر دائیں بائیں گھمائے، ہیلی بورس ۳۰
(نیز دیکھئے سرسام)

## سر میں آوازیں *Noises in the head*

عام طور پر کالی آئڈ ۳۰
بہرہ پن کے ساتھ گرج کی آوازیں لیکن شور وغل میں بہتر سن سکے، گریفائٹس ۲۰۰
نزلہ کی وجہ سے مختلف قسم کی آوازیں، ہائڈراسٹس ۳۰
گھنٹہ بجنے کی آوازیں، سماعت کی کمی کے ساتھ، ایسا معلوم ہو کہ کان بند ہیں،
کارمونیم سلف ۲۰۰

بز بز یا ہس ہس کی یا گانے کی آوازیں، چائنا ۲۰۰
سیٹی اور گانے کی آوازیں، ڈیجی ٹیلس ۳۰
گرج کی سی آوازیں، کمی سماعت اور چکر، نیٹرم سلی سلاس ۳۰

## سرخ بادہ نا زہر باد ERYSIPELAS

جلد صاف، سرخ، جلن دار اور گرم، بیلاڈونا ۲۰۰
سرخ بادہ چہرے کے داہنے طرف سے شروع ہو کر بائیں طرف کو جائے، رسٹاکس ۲۰۰
〃 〃 جو بائیں طرف سے شروع ہو کر داہنی طرف کو جائے، لیکیسس ۳۰
〃 〃 کے ساتھ زخم جن میں شدید جلن دار درد ہو، آرسنک ۳۰
حلق کا سرخ بادہ ورم شدید اور نیش زنی کا سا درد، ایپس ۳۰
بچوں کے پاخانہ کے مقام پر سرخ بادہ، بیلاڈونا ۳۰
〃 〃 〃 〃 〃 〃 جن میں دانے پڑ جائیں یا پک رہا ہو، بیلاڈونا ۳۰
اور سلفر ۳۰ باری باری۔
بہت تیزی سے بڑھنے والا زہر باد، شدید ترین جلن اور ورم، ٹھنڈک سے سکون،
ایپس ۳۰
جب پکنا شروع ہو جائے، شدید درد، چھونے اور ٹھنڈک سے نہایت ذکی الحسی،
ہیپر سلفر ۲۰۰
بخار، پیاس، نہایت بے چینی اور پریشانی، زبان سرخ، آرسنک ۳۰
بوڑھوں کو ہونے والے زہر باد کے لئے زنکم ایسیٹیٹ مخصوص ہے۔

نہایت شدید جلن اور درد، رطوبت نہایت بدبودار، انتھرکسین ۲۰۰
زہرباد کے دانہ پر بڑی جوار کا دانہ گھس کر لگانا فوری سکون دیتا ہے۔

# سرسام، ورم دماغ MENINGITIS

سب سے بہترین دوا بیلاڈونا ۲۰۰ ہے، چہرہ سرخ تمتمایا ہوا، پتلیاں پھیلی ہوئیں، مریض بستر سے بھاگنا چاہے۔

چوٹ آجانے کی وجہ سے دماغ یا دماغی پردوں میں نقص، آرنیکا مانٹ ۲۰۰
کمزوری، سر اور گردن میں درد کی زیادتی، مریض تکیہ پر اپنا سر ادھر ادھر گھمائے، ہیلی بورس ۳۰

بخار کم اور سرسامی حالت زیادہ، وحشت، اندھیرے سے ڈر، سٹرامونیم ۲۰۰
بخار بالکل نہ ہو اور سرسامی حالت زیادہ، مریض برہنہ پڑا رہے، ہذیان، ہایوسیامس ۳۰
بخار، غفلت، بیہوشی، مریض اپنا ہونٹ مسلسل نوچا کرے، آرم ٹرائفلم ۳۰
ہذیان بغیر کسی ظاہری بخار کے مسلسل بڑبڑاہٹ اور نہ سمجھ میں آنیوالی بکواس، ہایوسیامس ۳۰
اعصابی لرزہ، مریض غفلت میں دل ہلا دینے والی چیخیں مارے، ایپس ۳۰
درد کی زیادتی، زبان سفید متلی، غنودگی، قبض، پیاس، ہذیان معمولی، برائی اونیا ۳۰
شدید غفلت، بے ہوشی، بدحواسی، مریض بات کا جواب دیتے دیتے غافل ہو جائے، بپٹیشیا ۳۰
غفلت میں مریض خیال کرتا ہے کہ اس کے اعضاء بکھر گئے ہیں جن کو اکٹھا کرنے کے لئے بستر میں کروٹیں بدلے، بپٹیشیا ۳۰
ہذیان، بکواس، آنکھیں بند، کسی کو نہ پہچانے، لیکن بات کا جواب ٹھیک دے، ہایوسیامس ۳۰
ہذیانی گفتگو مسلسل بولے جائے، یا مکمل خاموشی اور بیہوشی، چہرہ سیاہی مائل سرخ اوپنیم ۲۰۰

سرسام، شدید بخار، کانوں کے نیچے اور پیچھے شدید درد جو گردن اور گدی تک جائے،
امونیا کارب ۳۰
مکمل بیہوشی اور تمام جسم سخت ٹکٹکی بندھی ہوئی، منہ پر جھاگ، دانت بیٹھے ہوئے
اور دقت تنفس، سائی کوٹا ۳۰
دانتوں کے دب جانے سے دماغ میں ورمی کیفیت، غفلت میں پاؤں مسلسل حرکت کرتے
رہیں، زنکم ۳۰
اگر سرسامی کیفیتیں دق کے مادہ کی وجہ سے ہوں تو دوران علاج بسی لینم ۲۰۰ دینا چاہیئے۔
اگر مریض میں کیڑوں کی ہسٹری ہو تو سنا ۲۰۰
(دیکھیے ہماری کتاب سرسام اور اس کا علاج)

# سرطان، کاربنکل CARBUNCLE

پہلی اور کامیاب دوا جو محض سرطان کے نام پر دی جاسکتی ہے وہ ہے انتھرکسین ۲۰۰ - ۱۰۰۰
زخم کے کنارے سیاہ یا نیلگو اور اس کے گرد چھوٹے چھوٹے پھوڑے یا زخم، یا سوراخ، لیکیسس ۲
جلد نہایت گرم اور گہری سرخ، ٹپکن اور بہت زیادہ ورم، بیلاڈونا ۲۰۰
درد سے نہایت ذکی الحسی اور سینکنے سے قدرے تسکین، ہیپر سلفر ۲۰۰
زبان خشک پیاس، محرقہ کی سی حالت گرمی سے سکون، آرسنک ۲۰۰
زخم کے اطراف میں بہت زیادہ ورم اور ٹھنڈک سے سکون، ایپس ۳۰ - ۲۰۰
(احتیاطاً دیکھیے پھوڑے پھنسیاں)

## سکتہ
### APOPLEXY

سکتہ دل کی کمزوری یا شدید سیلان خون کی وجہ سے، امونیم کاسٹ ۲۰۰

؛ کلوروفارم کی بیہوشی کے بعد امونیم کاسٹ ۲۰۰

چہرہ سرخ، آنکھیں سرخ، سر میں بھاری پن، تپکن، بیلاڈونا ۲۰۰

سر میں بھاری پن، چکر، سر درد، کثرت شراب نوشی، یا غذا کی بے احتیاطیوں کی وجہ سے نکس وامیکا ۳۰

چہرہ سیاہی مائل سرخ، پھولا ہوا، خراٹے دار نیند، دماغی فالج، مکمل بیہوشی، اوپیم ۲۰۰

گرنے پڑنے یا سر میں شدید چوٹ آنے کی وجہ سے سکتہ، آرنیکا مانٹ ۲۰۰

بہت زیادہ اعصابی کمزوری، کپکپی، دماغ کا جزوی فالج، اعصاب حسب مرضی کام نہ کریں، جلسی میم ۲۰۰

دورے سے قبل متلی، بائیں جانب زیادہ ماؤف، غیر متوجہ، سونے کے بعد زیادتی، لیکیسس ۲۰۰

شدید گرمی یا لو، کے شدید حملوں کی وجہ سے سکتہ، گلونائن ۲۰۰

## سِل
### TUBERCULOSIS

جب پھیپھڑوں سے بلغم میں ملا ہوا سرخ خون آنے لگے تو اکالیفا انڈیکا بہترین دوا ہے۔

کھانسی کے ساتھ جھاگ دار سرخ خون، سینہ میں سرسراہٹ، فیرم ایسٹیٹ ۳۰

تھوڑا تھوڑا سرخ خون کھانسی کے ساتھ اکثر آجایا کرے، فاسفورس ۳۰

جھاگدار سرخ خون، معمولی کھانسی، ملی فولیم ۳۰

خون سیاہ اور منجمد، ہمامیلس ۳۰
سرخ خون متلی کے ساتھ، اپیکاک ۳۰
نفث الدم، سینہ میں تنگی، سینہ سے ریڑھ کی ہڈی تک، مسلسل درد، کھانسی کے ساتھ خون، سٹکٹا ۳۰
(تفصیل کے لئے دیکھئے دق، دق کا بخار کھانسی)

# سُن ہو جانا NUMBNESS

وہ اعضاء سن ہوں جن پر مریض لیٹا ہو، کاربو وج ۲۰۰
وہ حصص سن ہوں جن پر مریض نہ لیٹا ہو فلورک ایسڈ ۲۰۰
وہ حصص سن ہوں جن کے بل مریض سوئے، رسٹاکس ۲۰۰
جسم کے داہنے حصے میں بے حسی اور سن ہونے کا احساس، پلمبم ۲۰۰
بایاں آدھا حصۂ جسم سن، کاسٹیکم ۲۰۰
آدھا اوپری حصۂ جسم سن، برائیٹا کارب ۲۰۰
تمام جسم پر سن ہونے کا احساس، کونیم ۲۰۰
سر میں سن ہونے کا احساس، گریفائٹس ۲۰۰
تمام جسم بالکل سن، کالی بردم ۲۰۰
ہاتھوں اور تلووں کا سن ہو جانا، ریفے نس ۳۰
جسم کے ماؤف اعضاء میں سن ہونے کا احساس، پلاٹینا ۲۰۰
اعضاء نیلے، ٹھنڈے اور سن، اگریکس ۲۰۰
ایک جانب سن ہو جانے کا سا درد، ہاتھ پاؤں سن اور ان میں رینگن، آرسینک ۳۰

چوٹ کھائے ہوئے اعضاء سُن، آرنیکا مانٹ ۲۰۰
چلتے وقت ایڑی بے حس اور سن، اگنیشیا ۲۰۰
بایاں ہاتھ سن ہو۔ گریفائٹس ۲۰۰
داہنا ہاتھ سن ہو۔ رسٹاکس ۲۰۰
پیٹھ اور اعضاء کا سن ہو جانا، پاؤں اور انگلیاں متورم اور سن، اگزلک الیسڈ ۲۰۰
انگلیاں بے حس سن اور سرد، لیکن گرمی سے تکلیف کی زیادتی، سیکیل ۲۰۰
تمام جسم کا سن ہو جانا، کانٹے چبھیں، بازو اور ٹانگیں سن اور بیحس، فاسفورس ۲۰۰
انگلیوں کی نوکیں سن اور سردی سے انتہائی ذکی الحسی، برایٹا کارب ۲۰۰
سن بہری۔ آرسنک سلف ۲۰۰

## سن یاس کی تکلیفات CHANGE OF LIFE

بے چینی، بے خوابی، کلیجہ بیٹھے، وحشت، غمگینی، سمی سی فوگا ۲۰۰
سن یاس میں تھوڑے وقت کے بعد پانی کا سیلان، مینگنم ۲۰۰
〃 〃 〃 〃 کے بعد خون کا سیلان، کلکیریا کارب ۲۰۰
غمگینی، چڑچڑا پن، کپڑوں کا بوجھ بھی برداشت نہ ہو، جاگنے کے بعد تکلیفات کی زیادتی
لیکیسس ۳۰
سن یاس میں اکثر گرمی کی تمتماہٹ، لیکیسس ۳۰
〃 〃 〃 〃، پسینہ کے ساتھ، سلفر ۳۰
سن یاس میں سیلان خون (استحاضہ) کلکیریا ۲۰۰
اختلاج قلب، گھبراہٹ، کالن سونیا ۳۰

سن یاس کی بیشتر تکلیفات میں لیکیسس از حد مفید ہے ۔

# سوزاک، گنوریا GONORRHOEA

سوزاک کا ابتدائی درجہ، پیشاب کرتے وقت پیشاب کی نالی میں جلن، ٹیس، کنا بس
سٹائیوا ۳۰

پیشاب کی نالی میں پھوڑے کا سا درد، مریض ٹانگیں پھیلا کر چلے، پیشاب کی دھار منقسم،
کنا بس سٹائیوا ۳۰

پیشاب کرتے وقت پیشاب سے پہلے اور بعد میں مثانہ اور پیشاب کی نالی میں شدید
جلن دار درد، کینتھرس ۳۰

پیشاب قطرہ قطرہ ہو، یا رک جائے، ایک قطرہ پیشاب نکلنے کے لئے بھی مریض چیختا
ہے پیشاب میں خون، کینتھرس ۳۰

پیشاب کی نالی چھونے یا دبانے سے انتہائی درد کرے، کنا بس سٹائیوا ۳۰

〃 جلن دار، دھار باریک یا قطرہ قطرہ ہو، یا بہت زور لگانے سے پیشاب کی
نالی میں زخم، کلمٹس ۳۰ ۔ ۲۰۰

جلن پیشاب کرنے سے پہلے، کنا بس انڈیکا ۳۰

〃 〃 〃 کے دوران، کینتھرس ۳۰

〃 〃 〃 کے اختتام پر، سارسا پریلا ۳۰

〃 〃 کر چکنے کے بعد دیر تک قائم رہے، سٹافی سیگریا ۲۰۰

پیشاب کی جلن کو کھڑے ہو کر پیشاب کرنے سے سکون حاصل ہو سارسا پریلا ۳۰

سوزاک کے دوران خصیے ماؤف، خصیوں میں ورم اور درد، خصیے اوپر کو کھنچ جائیں، کلمٹس ۳۰
دوران سوزاک درد بھری استادگیاں، کینتھرس ۳۰
سوزاک سے پیدا شدہ عضو میں کجی، مرک ۳۰
مواد گاڑھا زرد مقدار میں زیادہ، خراش دار، تھوجا ۲۰۰
مواد زردی مائل گاڑھا، دیرینہ سوزاک میں، نیٹرم سلف ۲۰۰
سوزاک کے بعد یا سوزاک دب جانے یا کہنہ سوزاک سے پیدا ہونے والی تکلیفات، میڈورینم ۲۰۰
(نیز دیکھئے پیشاب کی تکلیفیں، پیشاب کی نالی اور پیشاب کی نالی سے سیلان خون)

# سوزش، جلن BURNING

جلن جن اعضاء سے متعلق ہو اس کا بیان انھیں اعضاء کے سلسلے میں دیکھئے۔
〃 خارش کے ساتھ، سلفر ۳۰
〃 نیش زنی کے سے درد کے ساتھ، ایپس ۳۰
〃 پھوڑے کے سے درد کے ساتھ، کاسٹیکم ۲۰۰
〃 کو ٹھنڈک سے سکون پہونچے، سلفر ۳۰
〃 〃 〃 کوئی سکون نہ ہو، کیپسیکم ۳۰
〃 کو گرمی سے آرام ملے، آرسنک ۳۰
تلوؤں میں جلن، جاڑوں میں بھی پیر لحاف کے باہر رکھنا پڑیں، سلفر ۳۰
ہتھیلیوں میں جلن، فاسفورس ۳۰
سینہ اور ہاضمہ کی نالی میں جلن جس کو ٹھنڈا پانی پینے سے سکون ہو، پلساٹیلا ۳۰

پیٹھ پر دونوں کندھوں کے درمیان جلن، فاسفورس ۳۰
سینہ میں جلن ایسا معلوم ہو جیسے کوئلے دہک رہے ہیں، کاربو وج ۳۰
تمام جسم سرد اور اندرونی طور پر پورے بدن میں گویا آگ لگی ہوئی ہے، سیکیل ۳۰
" " " " " " " " " " ، پنکھے کی ہوا کی
مسلسل خواہش، کاربو وج ۳۰

## سوکھا پن، لاغری MARASMUS ATROPHY

لاغری، سوکھا پن اور بیحد بھوک، آئیوڈیم ۲۰۰
سوکھے میں پہلے گردن لاغری ناشروع ہو، نیٹرم میور ۲۰۰
" " اول پیر لاغر ہونا شروع ہوں، ابراٹینم ۲۰۰
تمام جسم سوکھا ہو مگر غدود بڑھے ہوئے، آئیوڈیم ۲۰۰
سوکھا پن، عضلات میں لاغری اور شدید قبض، پلمبم ۲۰۰
بچہ اچھی طرح کھاتا پیتا ہو مگر سوکھتا جائے، نیٹرم میور ۲۰۰
بچہ کو دودھ کسی طرح ہضم نہ ہو اور بصورت دہی بذریعہ قے خارج ہو جائے، ایتھوزا ۲۰
بچے جن کا سر بڑا، دست مٹیالے سفید، سر پر پسینہ خصوصاً جبکہ بچے کو اوپر کا دودھ پلایا جا رہا ہو، کلکیریا ۲۰۰
سوکھے پن میں صبح سویرے کے متعفن اور رنگ برنگی دست، پاڈوفائلم ۳۰
دانت نکالتے والے بچوں میں عموماً ہاضمہ کی خرابیوں کے ساتھ، کلکیریا فاس ۳۰
بچہ بوڑھا معلوم ہو، گردن کی جلد میں جھریاں پڑی ہوئیں اور کھال لٹکی ہوئی، سینی کولا ۳۰

پہ نہایت دبلا مرجھایا ہوا، بدن اور چہرہ کی ہڈیاں نکلی ہوئیں، بالکل ہڈیوں کا ڈھانچہ، ارجنٹم نائٹ ۲۰۰

# سیلان خون

خون سرخ چمکدار، زیادہ مقدار میں، متلی اور سانس کی تکلیف کے ساتھ، اپیکاک ۳۰

خون پتلا، چمکدار سرخ، بغیر کسی تکلیف کے اور بغیر کسی سبب کے، ملی فولیم ۳۰

زخموں اور متورم حصص سے وریدی سیلان خون، خون سیاہ متعفن، آہستہ آہستہ رستا رہے، کاربوویج ۳۰

خون گاڑھا سیاہ، تارکول کا سا، جس میں سمیت ہو، انتھراکسین ۲۰۰

سیاہ رنگ کے خون کا مسلسل سیلان، خواہ کسی مخرج سے ہو، ماؤف مخرج میں پھوڑے کا سا درد، ہماملیس ۳۰

خون سیاہ، لس دار، تاردار، منجمد، کروکس ۲۰۰

〃 گاڑھا اور ٹھہر ٹھہر کر جاری ہو، پلساٹیلا ۳۰

سیلان خون غشی اور کمزوری کے ساتھ، ٹریلیم ۳۰

نہ رکنے والا شدید سیلان، خواہ خون کسی مخرج سے ہو، تھلیسپی مدر ٹنکچر

مختلف اعضاء سے خون پتلا، نہ منجمد ہونے والا، آسانی سے نکلنے لگے، زیادہ مقدار میں، فاسفورس ۳۰

قلبی تکلیف میں جسم کے کسی بھی مخرج سے سیلان خون، کیکٹس مدر ٹنکچر

سیلان خون خواہ کسی مخرج سے ہو، مثانہ اور پیشاب کی نالی میں شدید ترین جلن دار درد کے ساتھ، کینتھرس ۳۰

مسلسل اور زیادہ مقدار میں سیلان خون، بغیر کسی تکلیف کے، خون پتلا، کروٹیلس ۳۰
سیلان خون کے لئے جو دوائیں اوپر لکھی گئی ہیں، جسم کے خواہ کسی مخرج سے سیلان ہو رہا ہو ان سب پر حاوی ہیں، مختلف اعضاء سے سیلان خون کے لئے اسی عضو کا بیان ملاحظہ ہو جس عضو سے خون جاری ہے۔ مختصراً یہاں بھی لکھا جاتا ہے۔

## آنتوں سے From intestine

آنتوں میں زخم اور چیچپے خون آمیز پاخانے، مرک کار ۶
مسلسل سیلان خون بغیر کسی درد کے، زیادہ مقدار میں، خون پتلا، کروٹیلس ۳۰
ملین پاخانوں کے ساتھ سیاہ خون کا سیلان، زیادہ تر بواسیر میں، ہمامیلس ۳۰
(دیکھیے بواسیر اور پیچش کا بیان)

## مقعد سے From rectum

مقعد سے سیلان خون پاخانہ کے دوران، فاسفورس ۳۰
" " " " پاخانہ کے بعد، امونیا کارب ۳۰
" " " " حیض کے قبل، امونیا کارب ۳۰
" " " " حیض کے دوران، لیکیسس ۳۰
" " " " حیض کے رک جانے پر، ہمامیلس ۳۰
" " " " اگر حیض کم آرہا ہو، لیکیسس ۳۰
" " " " ریاح کے اخراج کے ساتھ، فاسفورس ۳۰

(دیکھئے، بواسیر، نواسیر، پیچش اور مقعد کی تکلیفات)

## پھیپھڑوں سے

کھنکھارنے پر پھیپھڑوں سے سرخ خون جس میں بلغم ملا ہوا ہو، اکالیفا انڈیکا ۶
" پر تھوڑا تھوڑا سرخ خون اکثر آجایا کرے، فاسفورس ۳۰
جھاگدار سرخ خون معمولی کھانسی کے ساتھ، ملی فولیم ۳۰
کھنکھار کے ساتھ، خون سیاہ اور منجمد، کھانسی معمولی، ہمامیلس ۳۰
(دیکھئے دق کا بخار، سل)

## رحم سے From Uterus

سیلان خون رحم سے دوروں کی صورت میں، خون زیادہ تر سرخ، کمر سے پیڑو تک درد، سبائنا ۲۰۰
خون حیض بہت زیادہ اور ساتھ ہی برف کی سی ٹھنڈک کے بار بار دورے، سیلیسیا ۳۰
" پتلا، سیاہ متعفن، رحم میں دردزہ کے سے درد، سیکیل ۳۰
سیلان خون زیادہ تر اسقاط یا زچگی کے بعد عرصہ تک آتا رہے، کالوفائلم ۳۰
ناف کے گرد کاٹنے والے درد، خون چمکدار سرخ، متلی، اپیکاک ۳۰
رحم سے سیلان خون خواہ کسی وجہ سے ہو، یا حیض کا خون کسی دوسرے مخرج سے آئے، اسٹیلیگو ۶
حیض کے ختم ہونے کے بعد بھی عرصہ تک خون جاری رہے۔ ونکا مائنر ۳۰
خون عرصہ تک جاری رہے اور کوئی وجہ نہ معلوم ہو، تھلسپی مدر ٹنکچر

سن بلوغ سے پہلے رحم سے سیلان خون، سینا ۳۰

ہر پاخانہ کے وقت رحم سے سیلان خون، پلاٹینا ۲۰۰

سن یاس میں تھوڑے تھوڑے وقت کے بعد خون کا سیلان، کلکیریا ۳۰

## گردوں سے From Kidneys

گردے میں پتھریوں کی وجہ سے سیلان خون، بربرس ولگرس ۳۰

درد گردہ میں پیشاب نہایت تکلیف کے ساتھ، پیشاب میں البیومن اور خون، سولی ڈیگو مدر ٹنکچر

پیشاب میں خون بغیر کسی تکلیف کے، چائنا ۳۰

درد گردہ میں پیشاب میں سیاہی مائل خون، ہمامیلس ۳۰

گردوں پر چوٹ کی وجہ سے سیلان خون، آرنیکا ۲۰۰

گردہ میں پتھری یا ورم مثانہ کی وجہ سے پیشاب سے خون آئے، لائکو ۳۰

## پیشاب کی نالی سے From urethra

خون کا پیشاب بغیر کسی ظاہری وجہ کے، خون سرخ، چمکدار یا سیاہی مائل، اپیکاک ۳۰

پیشاب میں خون اور جلن، ٹرنیتھنا ۲۰۰

" میں خون بغیر کسی تکلیف کے خواہ مثانہ سے ہو یا پیشاب کی نالی سے، چائنا سلف ۳۰

سوزاک میں پیشاب میں خون اور شدید ترین جلن دار درد، کینتھرس ۳۰

یکایک پیشاب میں سوزش، پیشاب کم قطرہ قطرہ، گرم سرخ یا سیاہ، پیشاب کی

تہہ میں خون بیٹھ جائے، اکونائٹ ۳۰

پیشاب قطرہ قطرہ اور اختتام پر شدید درد، پیشاب کے آخری قطروں میں خون، سارساپریلا ۳۰

پیشاب کی مسلسل حاجت، مگر مخرج بند معلوم ہو، اور پیشاب کے بجائے صرف چند قطرے خون کے، لکھوجا ۲۰۰

پیشاب میں خون، دوران پیشاب نالی میں پھوڑے کا سا درد اور شدید ذکی الحسی، ہیپر سلفر ۳۰

سیلان خون اور جلن استادگیوں کے دوران، کینتھرس ۳۰

## معدے سے From Stomach

خون سرخ، زیادہ مقدار میں، متلی کے ساتھ، اپیکاک ۳۰

" سیاہ گاڑھا، ہمامیلس ۳۰

برف چوسنا اور برف کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے نگلنا اکثر مفید ہوتا ہے۔

## ناک سے From nose

ناک سے باربار سیلان خون بغیر کسی ظاہری وجہ کے، فیرم فاس 6x

باربار زیادہ مقدار میں سیلان خون، خون چمکدار سرخ، فاسفورس ۳۰

خون سیاہ پتلا بار بار، ہمامیلس ۲۰۰

جب سیلان خون کے قبل یا بعد صفراوی تکلیفات ہوں، چیلیڈونیم ۲۰۰

زکام بگڑ جانے سے اکثر صبح سویرے ناک سے خون، خون سرخ، برائی اونیا ۳۰

صبح کے وقت منہ دھونے پر اکثر خون آجایا کرے، امونیم کارب ۳۰
ناک سے سیلان خون، جس سے دردسر کو آرام ملے، چائنا ۳۰
ہر قسم کا جریان خون، عام طور پر خون سرخ، ملی فولیم ۳۰
ناک سے سیاہ تاردار، لسدار خون کا سیلان، کروکس ۳۰
ناک پر چوٹ آجانے کی وجہ سے اگر خون جاری ہو جائے، آرنیکا مانٹ ۲۰۰

(دیکھیئے نکسیر)

# سیلان رحم، سفید پانی، لیکوریا LEUCORRHOEA

اس قدر زیادہ کہ رانیں تر ہو جائیں یا ایڑیوں تک بہے، سفلینم ۲۰۰
〃 〃 〃 〃 〃 〃 اور جس جگہ لگ جائے
خارش پیدا کر دے، الیومنا ۲۰۰
حیض سے قبل زیادہ مقدار میں، ٹیس پیدا کرنے والا، لیکیسس ۳۰
〃 کے بعد بہت زیادہ مقدار میں، اور شدید درد کمر، یوپیون ۳۰
〃 〃 〃 یا حیض سے پہلے انڈے کی سفیدی کی طرح اور گرم، بورکس ۳۰
سیلان رحم بجائے حیض کے خارش اور جلن کے ساتھ، کلکیریا کارب ۳۰
حیض رک جائے اور بجائے حیض کے سیلان رحم شروع، زنتھا کسائلم ۳۰
سیلان رحم بیٹھنے سے کم اور کھڑے ہونے سے زیادہ، کریازوٹ ۳۰
سیلان رحم دوران جماع، کلکیریا فاس ۳۰
بعد جماع، زرد، دودھ کی طرح سفید، تیز سوزش پیدا کرنے والا متعفن، سیپیا ۳۰
سیلان رحم چھوٹی لڑکیوں میں، کولوفائلم ۳۰

سیلان رحم قبل بلوغ، سنا ۳۰
" " سن یاس میں، لیکیسس ۳۰
زیادہ گاڑھا زرد کمر کے ساتھ، ایسا معلوم ہو کہ کمر ٹوٹی جا رہی ہے، اوا ٹسٹا x۶
صاف انڈے کی سفیدی کی طرح بہت زیادہ اور گرم، بورکس ۳۰
سبزی مائل، گاڑھا، یا مقدار میں زیادہ پانی کا سا، متعفن، سیپیا ۳۰
" " زرد، چھیل دینے والا، صبح کو زیادتی، کاربو وج ۳۰
زرد، متعفن، تیز، خارش اور جلن پیدا کرے، کریازوٹ ۳۰
شرم گاہ کے مخرج پر خارش پیدا کرے، سیپیا ۳۰
مقدار میں زیادہ، جس سے شرمگاہ پر خارش کے دانے نکل آئیں، الیومنا ۲۰۰
کپڑے پر زرد داغ پڑ جائے، جلن دار اور ٹیس پیدا کرنے والا، کاربوانیملس ۳۰
" سبز داغ پڑ جائے، تھوجا ۳۰
" بھورا داغ پڑ جائے، لیلیم ٹگ ۳۰
سیلان رحم نیلگوں، بہت زیادہ مقدار میں، رات کو زیادتی، امبرا گریسا ۳۰
" خون آمیز، کروکس ۳۰
" پانی کا سا اور قبض، نیٹرم میور ۳۰ - ۲۰۰
" اس قدر تیز کہ کپڑے میں سوراخ ہو جائے، آیوڈیم ۳۰
" سفید دودھ کا سا، سفید داغ پڑ جائے اور مسلسل قطرہ قطرہ ٹپکتا رہے، پیرافینم ۳۰
سیلان رحم سے کپڑا اکڑ جائے، کالی بائکرام ۳۰

سیلان رحم ہر پاخانے کے بعد اور ہسٹریکل درد شکم، یہ درد رحم سے رانوں تک پہونچے، مگنیشیا میور ۳۰

انڈے کی سفیدی کی طرح گاڑھا یا زردی مائل چپچپا، بووسٹا ۳۰

سیلان رحم شہوانی تحریک کے ساتھ، پلاٹینا ۲۰۰

" جو حیض کی طرح سے بہے، جماع سے نفرت کے ساتھ، کاسٹیکم ۲۰۰

شفاف اور زرد، جس سے زرد داغ پڑے، کثرت جماع کی بدولت آلات تناسل ڈھیلے ڈھالے، اگنس کاسٹس ۳۰

# شرمگاہ کی تکلیفیں، اندام نہانی

## اندام نہانی

اندام نہانی میں بوجھ جیسے کوئی چیز نیچے دب رہی ہے، ہاتھ لگانے سے درد، سلیسیا ۳۰

" " نہایت ذکی الحس اور ورم کی وجہ سے تنگ، ایلومن ۳۰

" " کا باہر نکل آنا، سٹانی سگیریا ۲۰۰

" " سے رحم کا باہر نکل آنا، سیپیا ۳۰

" " میں کھجلی، ورم، سرخی یا آبلے، ہیلونائس ۳۰

" " میں گرمی، اوپر کھجلی اور کونچن، ہائڈرو کوٹائل ۲۰۰

" " سے خون یا درد بوقت جماع، ارجنٹم نائٹ ۲۰۰

" " " بعد جماع، کریازوٹ ۳۰

" " میں اس قدر ٹھنڈک گویا برف بھری ہوئی ہے بورک ایسڈ ۳۰

پیشاب کے وقت مثانہ اور اندام نہام میں خارش، امبرا ۳۰

اندام نہانی سے خون پاخانہ پھرتے وقت، لائکوپوڈیم ۳۰

" " میں کھجلی محسوس ہو، لیکیسس ۳۰

" " سے زور سے ہوا خارج ہو، لائکوپوڈیم ۳۰

" " اس قدر تنگ کہ جماع ناممکن ہو، ایومن ۲۰۰

" " " خشک " " " نیٹرم میور ۲۰۰

" " " ذکی الحس " " " پلاٹینا ۲۰۰

" " سے خون جب بھی بچہ دودھ پیئے، سیلیسیا ۳۰

" " میں پانی کے بھرے ہوئے غدود یا ریاح، سیلیسیا ۳۰-۲۰۰

" " " " " " جو اندام نہانی کے باہر تک آجائیں،

سیلیسیا ۲۰۰

## شرم گاہ VULVA

بہائے فرج اور شرم گاہ میں شدید خارش اور ورم، مریضہ شرم گاہ کو ہاتھوں سے مسلسل ملتی رہے، کرباڑوٹ ۳۰

شرم گاہ میں کھجلی، جلن اور ورم، کاربوویج ۳۰

دوران حیض شرم گاہ پر خارش والے دانے، ڈلکامارہ ۳۰

شرم گاہ خارش اور جلن، کیلیڈیم ۲۰۰

" " نمی اور درد، پٹرولیم ۲۰۰

" " پر شہوت انگیز خارش اور حصص میں بھراؤ، پلاٹینا ۲۰۰

شرمگاہ کے درمیانی لب پر زخم پیدا کر دینے والے چھوٹے چھوٹے دانے، ایلم سٹائیو ۲۰۰
" پر خارش پیشاب کرتے وقت، کریازوٹ ۳۰
" پر ایسی شدید خارش کہ مریضہ شرم گاہ کو نوچ ڈالنا چاہتی ہے، اکیوکیکس مسکا ۲
" پر شہوت انگیز خارش قبل حیض، پکرک ایسڈ ۲۰۰
پیشاب لگ جانے سے شرم گاہ پر خارش، امرک ۳۰
شرم گاہ پر خارش بحالت حمل اور قبض، کالن سونیا ۳۰
" پر چیچک کے سے سفید یا سرخ دانے، انتھرم ۳۰
" حد سے زیادہ درد کرے، ہتوجا ۳۰
" کے گرد مسے، سٹافی سیگریا ۲۰۰
" میں شدید ذکی الحسی کہ کپڑا لگنا بھی برداشت نہ ہو، پلاٹینا ۲۰۰
" پر صدمات یا چوٹ سے سختی پیدا ہو جائے، کونیم ۲۰۰
" اپنی جگہ سے ہٹ جایا کرے، سٹافی سیگریا ۲۰۰
" اور رانوں کے درمیان تر کھجلی کے دانے، سارساپریلا ۳۰
" پر شدید کھجلی کے سے لب ہائے فرج اور سیون متورم، امبرا ۳۰
دوران حیض شرم گاہ میں شدید خارش اور جلن، گلٹیوں میں خارش کے دانے، سیپیا ۳۰
سوزاکی تاثر کی وجہ سے شرم گاہ اور اندام نہانی میں خارش، نائٹرک ایسڈ ۲۰۰
حیض کا خون جہاں لگے شرم گاہ خارش پیدا کرے، پٹرولیم ۲۰۰
ٹنے اور شرم گاہ میں خارش، جلن اور ورم، کینتھرس ۳۰
ٹنے پر زخم پھنسی، ٹیناسیٹم ۶
ٹنے میں حدت ورم، اور ذکی الحسی کہ کپڑا لگنا بھی برداشت نہ ہو، کوکس ۳۰

(دیکھئے آتشکی زخم)

# شگاف FISSURES

ہر عضو کے شگاف کا بیان انہی اعضاء کے سلسلے میں کیا جا چکا ہے، یہاں پر مختصراً دوبارہ لکھا جاتا ہے۔

## انگلیوں میں In the fingers

ٹھنڈ لگنے سے ہاتھ پاؤں اور انگلیوں میں ورم، کھجلی اور شگاف، اگریکس ۲۰۰

ہر موسم سرما میں انگلیاں پھول جائیں، کھجلی، جلن، شگاف اور بوائیاں، پٹرولیم ۲۰۰

(دیکھئے انگلیاں)

## پستانوں میں شگاف In the breast

پستان کی گھنڈیوں میں شگاف، گریفائٹس ۲۰۰

دودھ پلانے والی مستورات کے پستانوں میں شگاف، رٹنہیا ۲۰۰

گھنڈیوں میں پھوڑے کا سا درد اور شگاف، کلکیریا کارب ۲۰۰

(دیکھئے پستانوں کی تکلیفات)

## زبان میں In the tongue

زبان پھٹی ہوئی، چھلی ہوئی، درد کرے، زبان اور تالو سے خون، آرم ٹرائفلم ۳۰

" کے درمیان شگاف، رس ونانا ۳۰

(دیکھئے زبان)

## مقعد میں *In the ani*

دائمی قبض، بواسیر کی تکلیفات اور مقعد میں شگاف، گریفائٹس ۲۰۰
مقعد میں شگاف اور پاخانہ کے بعد دیر تک مبرز میں جلن اور درد، رٹنہیا ۲۰۰
(دیکھئے مقعد کی تکلیفات)

## ناک میں *In the nose*

نزلاوی رطوبت بہت تیز، نتھنے چھل جائیں اور شگاف پڑ جائیں، آرم ٹرائفلم ۳۰
ناک پھٹ جائے اور نتھنے زخمی ہو جائیں، گریفائٹس ۲۰۰
ناک میں خشکی اور ورم، نتھنوں میں شگاف اور کھرنڈ، گریفائٹس ۲۰۰
(دیکھئے ناک کی تکلیفیں)

## ہونٹ میں *In the lips*

نیچے کے ہونٹ کے درمیان گہرا شگاف، نیٹرم میور ۲۰۰
ہونٹ خشک پھٹے ہوئے اور کھرنڈ سے ڈھکے ہوئے، رسٹاکس ۳۰
〃 کے کناروں میں شگاف اور پھوڑے کا سا درد، نائٹرک ایسڈ ۳۰
(دیکھئے ہونٹ کی تکلیفیں)

# عادات

## HABITS

قسمیں زیادہ کھانا اور بد دعائیں دینا، اناکارڈیم ۲۰۰

چور، ڈاکو، دھوکہ باز، فریبی، ٹیرنٹولا ۲۰۰

حسد کرنا، جلنا، ایپس ۲۰۰

خواہ مخواہ دوسروں کو ملامت کرنا اور بُرا بھلا کہتے رہنا۔ فلورک ایسڈ ۲۰۰

گندہ اور میلا رہنے کی عادت، سلفر ۲۰۰

انتہائی صفائی پسند، مراق کی حد تک صفائی، آرسنک ۲۰۰

شراب کی عادت چھڑانے کے لئے، سٹرو فنتھس ۳X

نہایت لالچی، حریص، آرسنک ۱۰۰۰

سست، کاہل الوجود، برٹیا کارب ۱۰۰۰

فضول خرچ، فیاض، کونیم ۱۰۰۰

نہایت کنجوس، جبزرس، آرسنک ۱۰۰۰

مایوس، غمگین، زندگی سے بیزار، فاسفورک ایسڈ ۱۰۰۰

متکبر، متشدد، نصیحت نہ ماننے والا، پلاٹینا ۱۰۰۰

ناشائستہ، بدتمیز، غضب ناک، لائکوپوڈیم ۱۰۰۰

نہایت غصہ ور، نافرمان، نالائق، سٹافی سیگیریا ۱۰۰۰

صفائی کا مالیخولیا، مریض ہر وقت ہاتھ دھویا کرے، سفلینم ۲۰۰

ضدی، غصہ ور، نافرمان، سٹافی سیگیریا ۲۰۰

مریض ہر وقت اپنے عضو تناسل سے کھیلا کرے، سٹرامونیم ۲۰۰

عیب جو، نکتہ چین، ہر چیز میں عیب نکالنے پر تیار، آرسنک ۳۰
مذہب میں حد سے زیادہ غلو گویا کہ مذہبی دیوانگی، سٹرامونیم ۲۰۰
دماغ عیاشانہ خیالات کا آماجگاہ، دن رات سوائے عیاشی کے کچھ نہ سوجھے
سٹافی سیگیریا ۲۰۰

(دیکھئے دماغی تکلیفیں)

## بچوں کی عادتیں

زیادہ عمر تک بولنا نہ سیکھیں، نیٹرم میور ۲۰۰
" " چلنا نہ سیکھیں، کلکیریا کارب ۲۰۰
" " نہ بولنا سیکھیں نہ چلنا سیکھیں، اگریکس ۲۰۰
حافظہ کمزور نہ یاد رکھ سکیں نہ پڑھ سکیں، اگریکس ۲۰۰
زبان میں لکنت، اگریکس ۲۰۰
نہایت ضدی، چڑچڑے، کیموملا ۲۰۰
نہایت غصہ در، نافرمان، سٹافی سیگیریا ۲۰۰
بدمزاج، خودپسند کسی سے نہ ڈریں، اگریکس ۲۰۰
ذرا سی تنبیہ یا تنقید پر تشنج میں مبتلا ہو جائیں، اگنیشیا ۲۰۰
نشوونما میں کمی۔ تھائی رو ڈین ۲۰۰
رات بھر روئیں، دن بھر ٹھیک رہیں، جلاپا ۳۰
دن بھر روئیں، رات بھر ٹھیک رہیں، لائکوپوڈیم ۳۰
گود میں لئے رہنے کے عادی، کیموملا ۲۰۰

اس قدر چڑچڑے کہ اپنی طرف دیکھنا بھی برداشت نہ کریں، انٹم ٹارٹ ۳۰
پیار سے بلائے جانے پر بھی روئیں چلائیں، نیٹرم میور ۳۰
مٹی کھانے کی عادت، الیومنا ۲۰۰
بچہ ہر وقت اپنا عضو مسلا کرے۔ میلنڈونیم ۲۰۰
سوتے میں دانت پیسنا، سنا ۳۰
نشوونما رک جائے، ٹیوبرکیولینم ۱۰۰۰
بچہ ہر وقت اپنی ناک کریدا کرے، سنا ۳۰
سست گندے، کاہل الوجود، کیپسیکم ۲۰۰

# عرق النساء، شیاٹیکا، لنگڑی کا درد SCIATICA

عرق النساء جس کی زیادتی رات کو لیٹنے سے ہو اور دن نکلتے ہی کم ہو جائے، روٹا ۲۰۰
درد رات کے وقت یا آرام کرنے کی حالت میں بڑھے، مسلسل چلنے سے سکون، رسٹاکس ۲۰۰
درد جھکنے سے یا حرکت کی ابتدا میں، نیٹرم سلف ۲۰۰
معمولی سی حرکت بھی ناقابل برداشت، چلنے سے تکلیف شدید ہوتی جائے، قبض،
برائیونیا ۲۰۰
عرق النساء جو ہمیشہ گرمیوں کے موسم میں بڑھے، زنتھاکسائلم ۳۰
" " کا درد رات کو زیادہ، مادہ قبل لیٹنے سے زیادتی اور کھلی ہوا میں کمی،
کالی آئڈ ۲۰۰
عرق النساء جوڑوں میں کھنچاؤ، گویا کہ عضلات چھوٹے ہو گئے ہیں، جھک کر چلنا پڑے، امونیم میور ۲۰۰

بائیں جانب مروڑنے والے شدید درد، چوتڑ سے پوری ٹانگوں میں شدید ہوں، زور سے دبانے اور سینکنے سے سکون، کالوسنتھ ۲۰۰
داہنی طرف کا شدید ترین درد جس میں سینکنے سے کمی ہو، مگنیشیا فاس ۲۰۰
〃 〃 زیادہ تر سہ پہر کو، دبا کر لیٹنے اور چھونے سے تکلیف، لائکوپوڈیم ۲۰۰
〃 〃 رات کو اور ٹھنڈک سے زیادتی، گرمی سے سکون، پیلیڈیم ۲۰۰
〃 چوتڑ سے پاؤں کے انگوٹھے تک، رات کو شدید ترین درد، جلسنگ ۳۰
چوتڑ سے گھٹنے تک شدید درد، خصوصاً داہنی طرف، کالی کارب ۲۰۰
ہر قسم کا عرق النساء جس کی کوئی خاص وجہ یا علامت نہ معلوم ہو سکے، کاربونیم سلف ۲

# عصبی کمزوری NEURASTHENIA

حد سے زیادہ دماغی اور جسمانی کمزوری جو فالج کی حد تک پہونچے، برائٹا کارب ۲۰۰
مکمل دماغی تھکاوٹ اور اعصابی کمزوری، پورے بدن میں تھکن اور بھاری پن کا احساس، پکرک ایسڈ ۲۰۰
دماغی جسمانی اور اعصابی کمزوری، جو رطوبات زندگی کے ضائع ہونے سے پیدا ہوئی ہو، چائنا ۲۰۰
اعصاب میں انتہائی کمزوری اور ذکی الحسی، محسوسات میں تیزی اور عدم توازن، چائنا ۲۰۰
تھکاوٹ اور شدید کمزوری، دماغی خصوصاً اعصابی، زنکم ۲۰۰
پیروں کے اعصاب کی کمزوری سے پیر مسلسل ہلتے رہیں، خصوصاً لیٹی ہوئی حالت میں اور سوتے میں، زنکم ۲۰۰

کھانا کھانے کے بعد کمزوری کہ ہاتھ تک اٹھانا دشوار ہو، برائٹا کارب ۲۰۰
باوجود بھوک کی زیادتی اور اچھی اور طاقتور غذا کے مریض لاغر ہوتا جائے، نٹھائی ڈیم ۳۰
لاغری، مایوسی، بے چینی اور جلد جلد بڑھنے والی، آرسنک ۲۰۰
اگر ناکام عاشقوں پر کمزوری کا حملہ ہو تو فاسفورک ایسڈ ان کا بڑا غمگسار ثابت ہوگا۔
(نیز دیکھئے عصبی کمزوری)

# کمئ خون، بھُس ANAEMIA

رطوبات زندگی ضائع ہونے کے بعد کمئ خون، چائنا ۲۰۰
کثرت مباشرت سے کمی خون، فاسفورک ایسڈ ۲۰۰
ان مستورات میں جن کو حیض جلد جلد اور زیادہ مقدار میں ہوتا ہو، کلکیریا کارب ۲۰۰
حیض رک جانے کی وجہ سے کمی خون پلساٹیلا ۲۰۰
قبض، دھڑکن، چہرہ زرد، جسم پر زردی، نیٹرم میور ۲۰۰
چہرہ زرد، بے رونق، آنکھوں کے نیچے سیاہ حلقے، فیرم فاس × ۶
گردے کی تکلیفات اور بدہضمی کی شکایات کے ساتھ انتہائی کمی خون، فیرم سائٹ ۶
نوجوان لڑکیوں میں کمئ خون اگر اختلاج اور تنفس تیز ہو، سٹرونشیم ۳
〃 〃 〃 کیلئے پٹرولیم ۲۰۰ آب حیات ہے۔

# کنٹھ مالا۔خنازیر SCROFULA

ہر قسم کے خنازیری غدود میں سب سے پہلے دیجئے، لیسی لینم ۲۰۰
خنازیری تکلیفات کی ابتدا میں، تھریڈین ۳۰۔ ۲۰۰

گلہریوں کے غدود میں جب مرک کے مرکبات پورا فائدہ نہ کریں، نائٹرک ایسڈ ۲
گردن کے غدودوں کا کندھوں تک متورم ہونا، گریفائٹس ۲۰۰
سفلس کے تاثر کی وجہ سے غدود کی تکلیف، کالی آئڈ ۲۰۰
خنازیری مزاج مریضوں میں غدودوں کی تکلیف، ایسی لینم ۲۰۰
بغلوں میں نکلنے والے غدود، سلیسیا ۲۰۰
بغلوں کے غدود اگر پکنا شروع ہو جائیں اور مواد نکل رہا ہو، ہیپر سلفر ۶-۳
جب مواد صاف ہو جائے تو اندمال زخم کے لئے، ہیپر سلفر ۲۰۰ - ۱۰۰۰
دبلے پتلے اور کمزور انسانوں میں غدودوں کی تکلیف، آرسنک آئڈ ۲۰۰
ہر قسم کے اور ہر جگہ کے غدود اور سمّی و غیر سمّی گلٹیوں کے لئے اورم آرس ۲۰۰
عجیب و غریب دوا ہے۔

## غصّہ
## ANGER

نہایت غصّہ ور، لڑاکا، چڑچڑا، سٹافی سیگیریا ۲۰۰
غصہ زیادہ تیز ہو جائے سمجھانے بجھانے سے، نیٹرم میور ۲۰۰
" " " کسی بات کی تردید سے، لائکوپوڈیم ۲۰۰
" " " جب کسی بات کا جواب دینے پر مجبور کیا جائے، نکس وامیکا ۲۰۰
" " " غصہ روکنے سے، سٹافی سیگیریا ۲۰۰
" " " جب لوگ اس کو غلط سمجھیں، بیوفو ۲۰۰
" " " اپنی غلطی پر، سٹافی سیگیریا ۲۰۰
غصہ ایسا شدید کہ معلوم ہو کسی کو مار ڈالے گا، ہیپر سلفر ۲۰۰

غصہ غیر موجود آدمیوں پر، اورم ۲۰۰
〃 میں کانپنے لگے، نائٹرک ایسڈ ۲۰۰
〃 وغضب تشدد آمیز، سٹرامونیم ۲۰۰
〃 کسی بات میں مداخلت پر، کیمو ملا ۲۰۰
〃 میں اپنے آپ کو قتل کر دینے کا جذبہ، نیٹرم سلف ۲۰۰
〃 بغض، حسد اور بے تکی باتیں، ہایوسیامس ۲۰۰
〃 معمولی معمولی باتوں پر اور چیخنا، کالی کارب ۲۰۰
تنک مزاجی، نکس وامیکا ۲۰۰
چڑچڑاپن حیض کے زمانے میں، نیٹرم میور ۲۰۰

## غمگینی، پست ہمتی
## DEPRESSION OF SPIRIT SADNESS

ہجوم غم، کثرت افکار، صدمات، ہجر و فراق، ناامیدیاں، مایوسیاں، اگنیشیا ۲۰۰
اگر غم و افکار مالی دشواریوں یا اضاعت مال کے سبب سے ہوں، فاسفورک ایسڈ ۲۰۰
دیرینہ غم و صدمات جو کسی طرح بہلائے نہ جا سکیں، نیٹرم میور ۲۰۰
مایوس و ناامید پرانے مریض جو زندگی سے تنگ آکر خودکشی کی طرف مائل ہوں، اورم میٹ ۲۰۰
بے چینی، بے خوابی، تاریک بینی، اپنے پاگل ہو جانے کا خوف، رحمی تکلیفات، سمی سی فوگا ۲۰۰
کم ہمت، بزدل، تنہائی کا خواہشمند، عرصہ تک تجرد کی زندگی گزارنے سے دماغی اُداسی کونیم ۲۰۰
دماغی پریشانی، خاموش غم، علالت، یاد وطن، خیالات منتشر، ہیلی بورس ۲۰۰

غمگین، زندگی سے سیر، دنیاوی میل جول سے لاپروا، لیکیسس ۲۰۰
کم ہمتی، بے حوصلگی، خاص کر تکلیفات قلب کے مبتلا مریض، سپائی جیلیا ۳۰
مایوس اور غمگین مریض اپنی تکلیفات بیان کرتے کرتے رونے لگے، پلساٹیلا ۲۰۰
کمزور جلد رو دینے والے مریض، دلاسے اور تسلی سے تکلیف اور بڑھ جائے،
نیٹرم میور ۲۰۰

(نیز دیکھئے دیوانگی)

# فالج PARALYSIS

پھیلنے اور سکڑنے والے اعصاب کا فالج، کاسٹیکم ۲۰۰ - ۱۰۰۰
دماغی فالج، لائکوپوڈیم ۲۰۰ - ۱۰۰۰
ناف کے نیچے کے دھڑ کا فالج، کونیم ۲۰۰ - ۱۰۰۰
سر سے پیر تک آدھے جسم کا فالج، خصوصاً داہنی طرف، کاسٹیکم، ۱۰۰۰
" " " " خصوصاً بائیں جانب اگر دل دماغ متاثر ہوں لیکیسس
" " " " " " " " متاثر نہ ہوں، رسٹاکس
فالج نیچے کے دھڑ کا، بائی کے درد، بے چینی اور مسلسل پہلو بدلنا، رسٹاکس ۲۰۰ - ۱۰۰۰
واحد اعضاء کا فالج، جلسی میم ۲۰۰ - ۱۰۰۰
مفلوج حصص میں سن ہونے اور چیونٹیاں رینگنے کا احساس، فاسفورس ۲۰۰ - ۱۰۰۰
فالج نیچے سے اوپر کی طرف جائے، کونیم ۲۰۰ - ۱۰۰۰
" اوپر سے نیچے کی طرف جائے، برائٹا کارب ۲۰۰ - ۱۰۰۰
جسم کا نچلا حصہ بایاں اور اوپر کا داہنا حصہ ماؤف ہو، نیٹرم کارب ۲۰۰ - ۱۰۰۰

جسم کا نچلا حصہ داہنا اور اوپر کا بایاں حصہ ماؤف ہو، اگریکس ۲۰۰-۱۰۰۰
حواس خمسہ مفلوج یعنی معطل، اکونائٹ کیمرم ۳۰-۲۰۰
مفلوج اعضاء میں رعشہ، زنکم ۲۰۰-۱۰۰۰
" " میں پھڑکن، اگریکس ۲۰۰-۱۰۰۰
فالج کا حملہ بہت آہستہ آہستہ ہو، کاسٹیکم ۲۰۰-۱۰۰۰
دماغی اور جسمانی کمزوری جو فالج کی حد کو پہونچے، برائٹا کارب ۲۰۰-۱۰۰۰
گدّی میں سن ہونے کا احساس، گفتگو میں دقت، رعشہ، جلسی میم ۲۰۰-۱۰۰۰
پورا جسم برف کی مانند سرد، لیکن جسم پر کوئی کپڑا برداشت نہ ہو، سیکیل ۲۰۰-۱۰۰۰
تشنجی فالج اور اعضاء میں لاغری، کیوپرم ۲۰۰-۱۰۰۰
فالج: چوٹ سے، تھکن سے، کثرت جماع سے، یا دفیتھریا کے بعد ارجنٹم نائٹ ۲۰۰-۱۰۰۰
مفلوج اعضاء میں سن ہونے اور چیونٹیاں رینگنے کا احساس، فاسفورس ۱۰۰۰
مفلوج اعضاء لاغر ہوتے جائیں، پلمبم ۲۰۰-۱۰۰۰
رعشہ مع فالج، قبض شدید۔ پلمبم ۲۰۰-۱۰۰۰

## لقوہ
### *Facial Paralysis*

لقوہ سردی سے یا بھیگ جانے کی وجہ سے، کاسٹیکم ۱۰۰۰
" خصوصاً ٹھنڈی ہواؤں کی وجہ سے، روٹا ۲۰۰-۱۰۰۰
" داہنی جانب، کاسٹیکم ۲۰۰-۱۰۰۰
" بائیں جانب، کیڈمیم سلف ۲۰۰-۱۰۰۰
(واحد اعضاء کی فالجی کیفیت کے لئے دیکھئے عضو ماؤف کا بیان)

# قبض CONSTIPATION

پاخانہ کی بار بار حاجت، لیکن کھل کر نہ ہو اور حاجت باقی رہے، نکس وامیکا ۳۰
نکس کی معاونت کے لئے خصوصاً جب کہ بواسیری رجحان ہو، درمیان درمیان سلفر ۳۰
قبض سُدے جمع ہو جانے کی وجہ سے پاخانہ سخت پتھر کی مانند خون نکل آئے، یا رحم و مقعد
میں کینسر، الیومن ۲۰۰
قبض مبرز کے مفلوج ہونے کی وجہ سے، نرم پاخانہ بھی مشکل سے ہو، الیومنا ۲۰۰
" سمندر کے کنارے، مقعد میں سکڑان، پاخانہ سخت، خشک، نیٹرم میور ۲۰۰
" پردیس میں، شکم کے نچلے حصے میں ابھار، پیشاب گہرے رنگ کا، لائکوپوڈیم ۲۰۰
" بحالت حمل، مبرز میں نیچے دبانے کا احساس، بواسیری کیفیت، کالن سونیا ۳۰
" بعد وضع حمل، یا سفر کی حالت میں، پلاٹینا ۲۰۰
" پاخانہ نہایت خشک، بکری کی مینگنیوں کی طرح، مگنیشیا میور ۲۰۰
" بیٹھ کر کام کرنے والوں کا، نکس وامیکا ۳۰
پاخانہ کسی دوسرے کے سامنے ہرگز نہ ہو، امبرا گریسا ۳۰ - ۲۰۰
آنتوں میں خشکی، پاخانہ سخت، بڑا، خشک، برائی اونیا ۲۰۰
پاخانہ کئی کئی روز نہ ہو، سخت قبض، پاخانہ خشک، گولیوں کی مانند، پلمبم ۲۰۰
قبض بواسیری تکلیف کے ساتھ، کمر میں شدید درد، مقعد میں چھوٹی چھوٹی لکڑیوں
کے چبھنے کا احساس، اسکولس ہپ ۳۰
پاخانہ بڑا سُدے دار، جس پر سفید آنوں کے تاگے لپٹے ہوں، گریفائٹس ۲۰۰
آنتوں میں کمزوری، پاخانہ چھوٹا، پتھر کی طرح سخت، سیاہ، اوپیم ۲۰۰
پاخانہ کم، سخت درد کے ساتھ، مقعد میں جلن، خون آئے، نائٹرک ایسڈ ۲۰۰

قبض دوران حیض، کالی کارب ۳۰

〃 〃 〃 اور قبل حیض، سلیسیا ۳۰

〃 حیض کے بجائے، یا جب حیض رک گیا ہو، گریفائٹس ۲۰۰

دل کی تکلیفات کے ساتھ قبض، سپائی جیلیا ۳۰

پاخانہ سخت، خشک، مبرز تک آکر واپس لوٹتا معلوم ہو، سلیسیا ۲۰۰

قبض جو ٹھنڈا دودھ پینے سے رفع ہو، آئیوڈیم ۲۰۰

نہایت مروڑ کے ساتھ مگر سوائے خون اور آنوؤں کے کچھ نہ نکلے، مرک کار ۳۰

مبرز مفلوج، انگلی سے کُرید کر پاخانہ نکالنا پڑے، سیلینیم ۲۰۰

〃 〃 پیشاب کرنے میں ریاح خارج کرنے میں یا چلنے میں پاخانہ نکل جایا کرے

ایلو ۲۰۰

قبض سے تکلیفات میں کمی محسوس ہو، سورینم ۲۰۰

(نیز دیکھئے بواسیر، پاخانہ اور دست)

# قضیب، عضو تناسل PENIS

آلات تناسل میں گرمی کا احساس، سلفیورک ایسڈ ۲۰۰

〃 〃 ٹھنڈے اور ڈھیلے، فاسفورک ایسڈ ۲۰۰

〃 〃 میں شدید ذکی الحسی، سٹافی سیگیریا ۲۰۰

〃 〃 میں کھجلی اور جلن، کلکیریا کارب ۲۰۰

〃 〃 پر تر خارش کے دانے، پٹرولیم ۲۰۰

قضیب اور داہنے فوطے میں کھجلی اور جلن، سپائی جیلیا ۳۰

زنانہ آلات تناسل کی جلن سے جماع کے بعد مردانہ عضو میں جلن، کریازوٹ ۲۰۰
قضیب ڈھیلا اور اندر کی طرف سکڑا ہوا، نیوفرلوٹیم ۲۰۰
عضو سے کام لیتے وقت عضو میں اینٹھن، پالی گونم ۳۰
بچہ اپنے عضو کو مسلا کرے، میلنڈرنیم ۲۰۰
مریض ہر وقت اپنے عضو سے کھیلا کرے، زنکم ۲۰۰

## حشفہ Glans penis

حشفہ اور اس کے اوپر کی کھال میں کھجلی، پٹرولیم ۲۰۰
" میں کھجلی اور چلک، فاسفورک ایسڈ ۲۰۰
" کے ارد گرد ورم اور سختی، سیپیا ۲۰۰
" گھونگھٹ یا قضیب پر آتشکی زخم اور دانے، نائٹرک ایسڈ ۲۰۰
" متورم، کاربونیم سلف ۲۰۰
" پر سختی، سلفر ۲۰۰
" اور پیشاب کے مخرج پر ورم، کونیم ۳۰
" پر کھجلی کے سرخ سرخ دانے، پٹرولیم ۲۰۰
" اور گھونگھٹ پر چیچک کے سے دانے، آرسنک ہائڈرو جنسٹم ۲۰۰
" اور گھونگھٹ کے جوڑ پر ورم بعد جماع، جیگلنس ریجیا ۲۰۰
" اور آلات تناسل ٹھنڈے معلوم ہوں، سلفر ۲۰۰

## گھونگھٹ Veil

گھونگھٹ کا تنگ ہو جانا، مرک سال ۳۰ - ۲۰۰

" ٹھنڈا معلوم ہو، زنجبر ۲۰۰

" کا تنگ ہو کر حشفہ پر نہ آسکنا، کالو سنتھ ۲۰۰

" اوپر کی طرف کھنچ جائے، سیلینم ۲۰۰

" نیچے " " " ، کینتھرس ۲۰۰

## مسے Warts

مسے قضیب کی جڑ میں، انٹم ٹارٹ ۳۰ - ۲۰۰

" حشفہ پر اور چھوٹے چھوٹے دانے، پٹرولیم ۲۰۰

" حشفہ کے پیچھے، انٹم کروڈ ۲۰۰

" گھونگھٹ پر، تھوجا ۲۰۰

" " کے کناروں پر، سیپیا ۲۰۰

(دیکھئے جماع، جریان، جلق)

# قے متلی VOMITING NAUSEA

## متلی Nausea

متلی فاقہ کشی یا روزہ کی حالت میں، لائکو ۳۰

" ہر وقت، خواہ پیٹ خالی ہو یا بھرا، پیاس ندارد، اپیکاک ۳۰

" صرف کسی چیز کے کھانے یا پینے کے بعد، پلساٹیلا ۳۰

متلی اور ایک ایک گھونٹ پانی کی شدید پیاس، آرسنک ۳۰
〃 اور بہت زیادہ پانی پینے کی خواہش، ڈلکامارہ ۳۰
〃 شدید، جو چیز بھی ہونٹوں میں لگے متلی پیدا ہو جائے، کیڈمیم سلف ۲۰۰
〃 〃 پانی کے خیال سے، ہمامیلس ۲۰۰
〃 〃 غذا کے خیال یا خوشبو سے، کالچیکم ۲۰۰
〃 کو تمباکو نوشی سے آرام ہو، یوجینیا ۳۰
〃 کو کھانے سے آرام ہو، لیکٹک ایسڈ ۲۰۰
〃 اُٹھ کر بیٹھنے سے زیادہ ہو، پلساٹیلا ۲۰۰
〃 اٹھ کر بیٹھنے سے کم ہو، برائی اونیا ۳۰
〃 دوران جماع، سیپیا ۳۰
〃 خالی پیٹ، کلکیریا ۳۰
〃 کے دَورے بوڑھے آدمیوں میں، کھانے سے قبل، سائی کوٹا ۳۰
〃 مسلسل، قے کے ساتھ یا بغیر قے کے، پٹرولیم ۲۰۰
〃 بے حد، ہر روز رات کو، خصوصاً حیض کے رک جانے سے، کھانے سے کم ہو، وائی برنم ۳۰

## قے Vomiting

دودھ کسی طرح بھی ہضم نہ ہو، فوراً قے ہو جائے، ایتھوزا ۳۰
قے پانی پینے کے فوراً بعد، ارجنٹم نائٹ ۳۰
〃 ٹھنڈا پانی معدے میں جیسے ہی گرم ہو، قے ہو جائے، فاسفورس ۳۰
〃 ورم معدہ کی وجہ سے، ایپس ۳۰

قے صرف کسی چیز کے کھانے یا پینے کے بعد، پلساٹیلا ۳۰
〃 میں صرف پانی نکل جائے، غذا رکی رہے، بسمتھ ۳۰
〃 میں غذا نکل جائے، پانی رُکا رہے، فیرم ۳۰
〃 متلی، کمزوری اور زبان پر سفیدی، انٹم ٹارٹ ۳۰
بدہضمی، قے، غذا کی بیحد خواہش، لاغری، آئیوڈیم ۳۰- ۲۰۰
نیم ہضم غذا کی قے، فیرم مٹ ۳۰
قے، کھٹی، کمزوری، تیزابی، صفراوی، سرخ، سفید، زرد، سبز، آئرس ورس ۳۰
غذا کی قے اور صفراوی درد سَر اور چکر، پٹرولیم ۲۰۰
قے غیر منہضم غذا کی اور کھٹی رطوبت کی، بغیر متلی کے، اگنیشیا ۳۰
مزمن اور ہسٹریکل قے، جو کسی طرح قابو میں نہ آتی ہو، کریازوٹ ۲۰۰
گاڑی کی حرکت سے یا سمندری قے، کوکولس ۳۰
قے سیاہ خون کی، ہمامیلس ۳۰
〃 سرخ 〃 〃، اپیکاک ۳۰
〃 پاخانہ کی، ریفےنس ۳۰
〃 ہو جانے سے عموماً تکلیفات میں کمی ہو جائے، ڈیجی ٹیلس ۳۰
(دیکھئے معدہ کی تکلیفات اور ہیضہ)

# کان کی بیماریاں DISEASES OF EAR

## آوازیں *Tinnitus Voice*

کانوں میں گرج کی، گھنٹہ کی اور سیٹی کی سی آوازیں، پلاٹینا ۲۰۰

خود مریض کی آواز اس کے کان میں گونج پیدا کرے، نائٹرک ایسڈ ۲۰۰
کانوں میں مختلف قسم کی آوازیں درد سر کے دوران، چائنا ۳۰
ناک چھینکنے پر کانوں میں چیخ کی سی آواز، سٹانم ۳۰
کانوں میں سیٹی کی سی آوازیں، امبرا ۲۰۰
〃 میں آوازیں پھڑپھڑاہٹ کی، پلاٹینا ۳۰
〃 〃 〃 ڈھول بجنے کی، لوبیلیا ۳۰
〃 〃 〃 سنسناہٹ کی، لائیکوپوڈیم ۳۰
〃 〃 〃 گانے کی، کالی کارب ۳۰
〃 〃 〃 گرج کی سی، کاربونیم سلف ۳۰
〃 〃 〃 گویا چکی چل رہی ہے، نکس وامیکا ۳۰
〃 〃 〃 گھڑی کی ٹک ٹک کی، چائنا ۳۰
〃 〃 〃 گھنٹہ بجنے کی، چائنا ۳۰
〃 〃 〃 گھوں گھوں کی، ایلومنا
〃 〃 〃 ہوا چلنے کی، پٹرولیم ۳۰

## بتوڑی Polypus in the

کانوں کی بتوڑی کیلئے عام طور پر، ٹیوکریم میرم ۶ - ۲۰۰
〃 میں بتوڑی، جس سے خونی رطوبت رسا کرے، نائٹرک ایسڈ ۲۰۰
سوزاکی تاثر رکھنے والے مریضوں کے کان میں بتوڑی، تھوجا ۲۰۰

# بیرونی کان

کان کی لَو پر چیچک کی طرح آبلے، کریازوٹ ۲۰۰
" کی لَو پر گومڑ، نائٹرک الیسڈ ۲۰۰
کن کٹی، کان کی لَو اور کان کے اطراف کٹ جائیں، مرک ۳۰
کان کی ہڈیوں پر ورم، کاربوانیملس ۲۰۰
بیرونی کان پر خارش کے دانے، پٹرولیم ۲۰۰
" " پر زہر باد کا سا دانہ دار ورم، رسٹاکس ۲۰۰
کان کی ہڈیوں کا مزمن ورم اور درد، میگنم ۲۰۰
کانوں کے پیچھے، پھوڑا، سلیسیا ۳۰
" " " چپچپاہٹ اور نمی، گریفائٹس ۲۰۰
" " " مواد بھرے دانے، پلساٹیلا ۲۰۰



# کانوں میں خارش

کانوں میں خارش کی وجہ سے مریض بار بار نگلنے پر مجبور ہو، نکس وامیکا ۳۰
" " " حلوا کو استعمال کرنے سے، میگنم ۲۰۰
" " " حیض کے دوران، اگریکس ۳۰
کان کھجلانے سے دورے والی کھانسی، میگنم ۲۰۰
" " دم گھٹے، ابکائیاں اور قے، کالی کارب ۳۰
کانوں کے پیچھے خارش اور اکوتہ کی سی کیفیت، گریفائٹس ۲۰۰

کانوں کے اطراف میں، خارش کے درد کرنے والے دانے، رطوبت نہایت متعفن
پٹرولیم ۲۰۰

کانوں پر شدید کھجلی، یہاں تک کہ خون نکل آئے، ارجنٹم مٹ ۲۰۰

## درد اور ورم otalgia

کانوں کے اندر بہت گہرائی میں کھجلی اور درد، کیپسیکم ۳۰
" کے مزمن ورم اور درد، میگنم ۲۰۰
جسم میں کہیں درد ہو، کانوں تک آئے، میگنم ۲۰۰
کانوں میں درد حلق کو استعمال کرنے سے، لیکیسس ۳۰
" " ورم اور درد، کان کے پردے ماؤف ہوجانے کا اندیشہ، کیپسیکم ۲۰۰
ورم اور درد، چھونے اور ٹھنڈک سے شدید ذکی الحسی، ہیپر سلفر ۲۰۰
درد ٹھنڈے موسم میں، اسارم ۳۰
" ٹھنڈ لگ جانے سے، ڈلکامارہ ۳۰
" چھینکنے سے، سلفر ۳۰
" حیض کے دوران، کالی کارب ۳۰
" دوروں کی صورت میں، فاسفورک ایسڈ ۳۰
" کسی چیز کے نگلنے پر، نکس وامیکا ۳۰
" کان سے آنکھ تک پہونچے، پلساٹیلا ۳۰
" " " چہرے تک پہونچے، بیلاڈونا ۳۰
" " " دانتوں تک پہونچے، سپائی جیلیا ۳۰

درد کان سے سر تک پہونچے، سلفر ۳۰
" " گردن تک پہونچے، بیلاڈونا ۳۰
" کانوں کے پیچھے، سلیسیا ۳۰
" " سامنے یا کانوں کے نیچے، برٹیا کارب ۳۰
" " کی نالی میں، کیمو ملا ۳۰
" کان میں درد دانت کے ساتھ، روڈو ڈنڈرن ۳۰
" جو رات کو اور بستر کی گرمی سے زیادہ ہو، مرک ۳۰
" جس کے ساتھ متلی ہو، ڈلکامارہ ۳۰
" شدید ترین جو گرمی اور سینکنے سے بڑھے، کیمو ملا ۳۰
" " " ٹھنڈک سے سکون ہو، پلساٹیلا ۳۰

## سماعت *Hearing*

سُننے میں دقت جو گاڑی کی گھڑگھڑاہٹ سے کم ہو، نائٹرک ایسڈ ۲۰۰
بھیڑ والی سڑکوں پر اپنے کو بہرہ محسوس کرنا، اسافوٹیڈا ۳۰
کانوں میں گرج کی آوازیں اور بہرہ پن جس میں شور و غل سے کمی ہو، گریفائٹس ۲۰۰

## بہرہ پن *Deafness*

بہرہ پن نزلہ کی وجہ سے، ایلم سٹائیوا ۳۰
" صرف انسانی آوازوں کا، فاسفورس ۳۰

بہرہ پن انسانی آوازوں کے علاوہ ، اگنیشیا ۳۰
〃 حلق کے غدود بڑھ جانے سے، اگریفیس ۳۰
〃 اکوتہ اور دیگر ابھاروں کے دبنے سے، سوریتم ۲۰۰
〃 معلوم ہو کہ کان بند ہیں ، مینگنم ۲۰۰
〃 کانوں میں آوازیں اور چکر، نیٹرم سلی سلاس ۳۰
〃 چوٹوں کی وجہ سے، آرنیکا مانٹ ۲۰۰
〃 عرصہ تک پانی میں کام کرنے سے، کلکیریا کارب ۲۰۰

## سیلان *Otorrhoea*

کان میں دانہ یا پھنسی، ابتدائی حالت میں، بیلاڈونا ۳۰
〃 〃 〃 پھنسی اور درد، سینکنے اور گرمی سے سکون، ہیپر سلفر ۳۰
کانوں میں پھنسی، مواد متعفن، مرک ۳۰
گرمی، سرخی، کھجلی اور تاردار رطوبت، کالی بائکرام ۳۰
کانوں سے رطوبت زرد اور گاڑھی، نزلاوی کیفیت، بیلاڈونا ۳۰
کان سے رطوبت سفید، نیلی، زرد، گاڑھی، خاص کر خسرہ کے بعد، پلساٹیلا ۳۰
〃 کی رطوبت خون آمیز اور متعفن، نائٹرک ایسڈ ۲۰۰
کانوں سے مزمن سیلان، رطوبت متعفن اور تیز جس جس سے بیرونی کان پر دانے پڑ جائیں، ٹیلیوریم ۶
مزمن سیلان، بہرہ پن اور کانوں میں حدت، ایلپس کار ۳۰
کانوں کا ناسور، عرصے سے کان بہتا ہو، مرک سال ۲۰۰

حیض کے بجائے کانوں سے سیلان خون، فاسفورس ۳۰.

# متفرّق

کانوں میں بکثرت میل پیدا ہو، کونیم ۲۰۰..

کانوں میں کڑکن منہ پتلانے سے، گریفائٹس ۲۰۰..

ناک چھنکنے پر کان بند معلوم ہوں، مینگنم ۲۰۰..

کانوں میں خشکی، گریفائٹس ۲۰۰..

کان بند معلوم ہوں کھاتے وقت، سلفر ۳۰.

〃 〃 ہونے کا احساس ناک چھنکنے پر، سلفر ۳۰.

〃 〃 〃 〃 〃 〃 نگلتے وقت، آرسنک ۳۰.

〃 〃 〃 〃 〃 〃 〃 〃 کمی ہو، سلیسیا ۳۰.

# کن پھیڑ، گلسوئے MUMPS

بالکل ابتدائی حالت میں جب کہ بخار نہایت تیز ہو، بیلاڈونا ۲۰۰..

بخار کی کمی کے بعد جب ورم نمایاں ہو جائے، مرک سال ۳۰.

کن پھیڑ کے ساتھ ساتھ خصیے بھی ماؤف ہو جائیں، پلساٹیلا ۲۰۰..

خسرہ کے بعد کن پھیڑ، ڈلکامارہ ۳۰. ـ ۲۰۰..

کن پھیڑ کی وبا کے دوران، پیروٹی ڈینم ۲۰۰..

# کزاز TETANUS

سرد خشک ہواؤں کے لگنے سے یکایک تکلیف پیدا ہو جائے، اکونائٹ ۳۰

جھٹکے اور تشنجی کیفیت، سر پیچھے کی طرف کمان کی طرح کھنچ جائے، سائی کوٹا ۳۰-۲۰۰

مرگی کے سے تشنجی دورے، جسم اکڑا ہوا، انگوٹھے ہتھیلیوں میں لگے ہوئے،

اونیتھی کروکاٹا ۳۰

بار بار تشنجی دورے، سر پیچھے کی طرف کھنچا ہوا، ارٹی میشیا ولگرس ۶

اعصاب میں چوٹ لگنے یا کھلے ہوئے زخموں میں تعفن پیدا ہونے کی وجہ سے، ہائپریکم ۲۰۰

ڈر جانے کی وجہ سے تشنجی دورے، جسم بھر میں رعشہ، جلسی میم ۲۰۰

تشنج میں سر پیچھے کی طرف کھنچا ہوا، گردن اور گدی میں تشنج، چہرہ نیلا اور پورا جسم

نہایت سرد، ہائڈروسیانک ایسڈ ۲۰۰

( دیکھئے مرگی، دورے )

# کلیجہ جلنا HEART-BURN

کلیجہ اور سینہ پر جلن، ایسا معلوم ہو جیسے کوئلے دہک رہے ہیں، کاربوورج ۳۰

سینہ پر جلن، قبض، ریاح کی زیادتی، گرم پانی پینے سے سکون، لائکوپوڈیم ۳۰

" اور ہاضمہ کی نالی میں جلن، ٹھنڈا پانی پینے سے سکون ہو، پلساٹیلا ۳۰

" پر جلن جس کو کچھ کھا لینے سے سکون ہو، اناکارڈیم ۳۰

عام طور پر کھانے کے بعد کلیجہ جلا کرے۔ ارجنٹم نائٹ ۳۰

ہاضمہ کی خرابیاں، کھانے کے بعد معدہ میں بوجھ اور کلیجہ جلے، نیٹرم فاس ۶X

(دیکھئے تیزابیت اور معدہ کی تکلیفات)

# کمزوری
WEAKNESS

کمزوری، لاغر، بہت زیادہ بھوک، یا بھوک ندارد، آئیوڈیم ۲۰۰

کمزور کرنے والے امراض یا وضع حمل کے بعد، نیٹرم کارب ۲۰۰

کسی سخت بیماری کے بعد، مریض بہت کمزور معلوم ہو، سورینم ۲۰۰

معمولی بیماریوں کے بعد یا پریشانیوں اور افکار کی وجہ سے، کالی فاس ۶x

رطوبات زندگی ضائع ہونے کے بعد، چائنا ۲۰۰

قبض، دھڑکن، درد سر، چہرہ زرد، بے رونق، نیٹرم میور ۲۰۰

دماغی یا جسمانی محنتوں کے بعد پورے بدن میں تھکن اور بھاری پن، پکرک الیسڈ ۲۰۰

دودھ پینے والے زرد رو بچے، غذا جزو بدن نہ ہوتی ہو، کلکیریا فاس ۶x

بچوں میں نشوونما کی کمی، تھائی روڈینم ۳۰

بچوں کی نشوونما رک جائے، ٹیوبرکیولینم ۱۰۰۰

دماغی اور جسمانی کمزوری، ہاضمہ کی خرابیاں، پیشاب میں فاسفیٹ، فاسفورک الیسڈ ۲۰۰

دق کی ہسٹری رکھنے والے مریض، یا بچوں میں جب قوت بالیدگی ختم ہو جائے،

ٹیوبرکیولینم ۲۰۰ ـ ۱۰۰۰

سفلس کی ہسٹری رکھنے والے مریض، جن کی صحت کسی طرح بحال نہ ہوتی ہو، سفلینم ۲۰۰

گنوریا کی ہسٹری رکھنے والے مریض، جو ہمیشہ کسی نہ کسی مرض میں مبتلا رہتے ہیں، میڈورینم ۲۰۰

فم معدہ میں درد، معدہ میں ذکی الحسی، دھڑکن، پرانی پیچش کے شکار، ارجنٹم نائٹ ۲۰۰

وہ مستورات جن کو حیض جلد جلد اور زیادہ مقداریں ہوتا ہو، کلکیریا کارب ۲۰۰
آپریشن کے بعد جب مریض پر مردنی کی سی کیفیت طاری ہو جائے، کاربو ورج ۲۰۰
یکایک طاقت زائل ہو جائے خصوصاً موسم گرما میں ہر وقت لیٹے رہنے کی خواہش، سیلنیم ۲۰
وزن میں کمی، کمزوری اور بھوک ندارد، ریڈیم بروم ۲۰۰
کثرت کار کی وجہ سے جن لوگوں نے اپنی صحت کو تباہ کر لیا ہو، مگنیشیا کارب، ۱۰۰۰
بے حد لاغری کمزوری اور تھکاوٹ، سیدھا کھڑا ہونا دشوار ہو، سلفر ۲۰۰
کمزوری کی وجہ سے کوئی وزن نہ اٹھایا جا سکے، کاربو انیملس ۲۰۰
بوڑھے آدمیوں کی کمزوری کے لئے برائٹا کارب آب حیات ہے۔
پرانے بخاروں سے پیدا ہونے والی کمزوری، سیلنیم ۲۰۰
بھوک کی شدت سے مریض نڈھال ہو جائے، بھوک کی برداشت نہ ہو، آئیوڈیم ۲۰۰
مریض کی دیکھ بھال اور مسلسل تیمارداریوں سے کمزوری، کوکولس ۲۰۰
جماع کے بعد کمزوری اور دوسری تمام تکلیفات جو جماع سے پیدا ہوں، سیلنیم ۲۰۰
خواہشات وجذبات کے دبنے سے کمزوری، اگنیشیا ۲۰۰
دودھ پلانے والی مستورات میں کمزوری، چائنا ۲۰۰
انفلوائنزہ کے بعد کمزوری، سائی پری پیڈیم ۳۰
کمزوری حیض کے قبل، مگنیشیا کارب ۳۰ - ۲۰۰
〃 〃 کے بعد، فاسفورس ۳۰ - ۲۰۰
〃 〃 〃 کہ بولنا مشکل ہو، کاربو انیملس ۳۰
〃 〃 〃 کہ سانس لینا مشکل ہو، مجبوراً لیٹ جانا پڑے،
نائٹرک ایسڈ ۳۰ - ۲۰۰

کمزوری، اعصابی، عضلاتی، دماغی قلبی اور قوت حیات میں کمی، کالی فاس ۱۲x
وزن میں کمی اور کمزوری، بھوک ندارد، ریڈیم بروم ۳۰
بے حد کمزوری، بدن میں کپکپی اور چکر، جلسی میم ۲۰۰
انفلوانزہ کے بعد اعصابی کمزوری، سائی پری پیڈیم ۲۰۰
ہر قسم کی اعصابی کمزوری کے لئے مگنیشیا کارب ۲۰۰ عجیب و غریب چیز ہے۔
(نیز دیکھئے کمزوری)

# غدودوں کی تکلیف GLANDULAR

بالکل ابتدا میں جب غدود کے بڑھنے کا پہلی بار احساس ہو، بیلاڈونا ۲۰۰
اگر بیلاڈونا پوری طرح کام نہ کر سکے تو برائٹا کارب ۲۰۰
غدود بڑھ رہے ہوں اور پورا جسم سوکھتا جائے، آئیوڈیم ۲۰۰
پتھر کے مانند سخت غدود، معمولی ٹھنڈک لگنے سے بھی غدود متورم ہو جایا کرے،
کونیم ۲۰۰
جب بھی زکام ہو حلق کے غدود متورم ہو جایا کریں، الیومن ۲۰۰
ہر دفعہ ٹھنڈ لگنے سے پستان کے غدود متورم ہو جایا کریں، فائی ٹولکا ۲۰۰
خنازیری مزاج انسانوں میں غدودوں کی تکلیفات، غدود سخت متورم اور
دردناک، کاربو انیملس ۲۰۰
سوزاک کے تاثر کی وجہ سے گلھریوں کے غدود متورم، کلمٹس ۲۰۰
گلھری کے غدود متورم ہوں، داہنی طرف (بد) مرک آئڈ فلیوس ۲۰۰
" " " بائیں طرف (بد) مرک بن آئڈ ۲۰۰

دبلے پتلے اور کمزور مریض، آرسنک آئڈ ۲۰۰
غدود بڑھے ہوئے اور نمایاں اور مریض نہایت دبلا پتلا، آئیوڈیم ۲۰۰
کنٹھ مالا کے غدود بہت بڑھے ہوئے، سکروفولیریا ۱۲ — ۳۰
پتھر کے سے سخت غدود، ٹھنڈک سے متورم ہو جایا کریں، کونیم ۲۰۰
خنازیری مزاج السانوں میں غدود کی تکلیفات، غدود سخت، متورم اور درد ناک، کارلوانیملس ۲۰۰
گردن پر گومڑ یا خنازیر کی گلٹیاں، مالا کی طرح نمایاں، ٹھنڈک سے ذکی الحسی، سسٹس ۲۰۰
جن مریضوں میں سفلس کی ہسٹری پائی جائے، کالی آئڈ ۲۰۰
دق کی خاندانی ہسٹری کے ساتھ خنازیری تکلیفات، ڈروسرا ۱۰۰۰

## کندھے SHOULDERS

دونوں شانوں کے بیچ کی ہڈی میں برف کی سی ٹھنڈک، امونیم میور ۲۰۰
〃 〃 〃 〃 میں آگ کی سی جلن، فاسفورس ۳۰
اپنے کندھے کے جوڑ میں چوٹ کا سا مسلسل درد، چیلیڈونیم ۲۰۰
〃 〃 میں بائی کا درد، ہاتھ اوپر نہ اٹھ سکے، رسٹاکس ۲۰۰
〃 〃 کی ہڈی میں اور کندھوں میں درد، پاڈوفائلم ۳۰
بائیں کندھے کے جوڑ میں چوٹ کا سا مسلسل درد، گریفائٹس ۲۰۰
کندھے سے انگلیوں تک جانے والا شدید درد، اگنیشیا ۳۰ اور ۳۰
〃 〃 کلائیوں تک شدید درد، کالی کارب ۳۰

# کھانسی

## COUGH

چھوٹی خشک کھانسی سرد خشک ہواؤں سے، اکونائٹ ۳۰
کھانسی خشک یا تر، مزمن، دمہ والی، رات کو اور صبح کو زیادتی، نائٹرک ایسڈ ۳۰
〃 نزلاوی، بلغم کی زیادتی، سینہ جکڑا ہوا، بلغم آسانی سے نکلے، انٹم ٹارٹ ۳۰
〃 〃 حلق سے سینہ تک جلن اور درد، رات کو زیادتی، مرک سال ۳۰
موسم سرما یا مرطوب موسم میں تنگ کرنے والی کھانسی، ڈلکا مارہ ۳۰
کھانسی صبح اور دن کو تر، اور رات کو خشک، بلغم زرد گاڑھا، پلساٹیلا ۳۰
ٹھنڈی ہوا سے چھوٹی خشک کھانسی، بائیں طرف سینہ میں سوئیاں چبھنے والا درد، ریومکس ۳۰
نزلاوی خشک، سخت کھانسی، آنسو نکلنے لگیں، کھانسنے سے سینہ میں شدید درد، ٹھنڈک سے سکون، ایلم سیپا ۳۰
کھانسی ذرا سی ٹھنڈی ہوا کھانسی کو بڑھا دے، ہیپر سلف ۳۰
خشک کھانسی جس کے ساتھ آواز بیٹھ جائے، سینہ پر درد اور چھلن، برومیم ۳۰
کھانسی جس کے ساتھ گھوں گھوں کی آواز نکلے، آواز بیٹھی ہوئی، سپنجیا ۳۰
خشک کھانسی، ایسا معلوم ہو جیسے حلق میں کچھ پھنسا ہوا ہے، حلق پر دباؤ اور جلگنے کے بعد زیادتی، لیکیسس ۳۰
کھانسی خشک یا تر، بلغم زنگ کا سا سینہ میں درد اور بوجھ، فاسفورس ۳۰
خشک دورے والی یا چھوٹی کھانسی، کھانسنے میں پیشاب نکل جائے، ٹھنڈا پانی پینے سے کھانسی میں کمی، کاسٹیکم ۳۰

رات کو سونے سے پہلے حنجرہ میں چھلن سے شدید کھانسی، بلغم زیادہ، سلفر ۳۰

دورے والی کھانسی، ۳-۴ بجے صبح زیادتی، سینہ میں سوئیاں چبھیں، کالی کارب ۳۰

کھانسی خشک، سینہ میں درد، صبح کو حرکت سے اور لیٹنے سے زیادتی، برائی اونیا ۳۰

نزلاوی کھانسی یا تر، حلق میں خراش، نگلنے میں دقت، حرارت آواز بیٹھی ہوئی، بیلاڈونا ۳۰

بوڑھے آدمیوں کی شدید، خشک کھانسی، جس سے پورا جسم ہل جائے، سینگا ۳۰

سینہ میں سرسراہٹ سے شدید خشک کھانسی، صبح کو اور رات کو زیادتی، سر میں درد، نکس وامیکا ۳۰

نوبتی خشک کھانسی، حلق میں سرسراہٹ سے، خاص کر لیٹنے سے، ہنسنے سے بولنے سے، کرنیم ۳۰

بچوں کی دم گھٹنے والی کھانسی، بچے سوتے سوتے جاگ جائیں، سمبوکس ۳۰

اعصابی انسانوں میں دورے والی اور دم گھٹنے والی کھانسی، امبرا ۳۰

نزلاوی دورے والی کھانسی، متلی یا قے، اپیکاک ۳۰

بلغم نکالتے وقت یا بلغم نکالنے کی کوشش پر اُبکائیاں، کاربوو ج ۳۰

مسلسل خشک کھانسی، جو ٹھنڈی ہوا میں سانس لینے سے پیدا ہو، زور سے پڑھنے یا بولنے سے بڑھے، منتھا پیراٹا ۳۰

دموی مزاج انسانوں میں دورے والی کھانسی اور دم پھولنا، وائی اولاڈراٹا ۳۰

معدہ کی مشارکت سے کھانسی جو خالی پیٹ پیدا ہو یا بڑھے، کھانے سے سکون، بسمیتھ ۳۰

کھانسی رات کو اور بولنے سے بڑھے، کھانسی کے ساتھ ریاح کا اخراج یا ڈکاریں، امبرا ۳۰

